## ﴾فتویٰ نمبر......300﴿

### سوال

سالار بخش مرے۔ دو پسر، تین دختر چھوڑیں اور ایک زوجہ۔ پھر زوجہ مری۔ ترکہ کس طرح تقسیم ہوگا؟

سائل: چوہدری اللہ بخش کڑہ نیال آگرہ

۲۱ فروری ۱۹۱۶ء

### الجواب

بعد تقدیم ما تقدم ۵۶ سہام کر کے سولہ سولہ دونوں دونوں لڑکوں کو اور آٹھ آٹھ تینوں دختروں کو دیں گے۔

واللہ اعلم و حکمہ احکم۔

مسئلہ ۷×۸=۵۶

میت

| زوجہ | ابن | ابن | بنت | بنت |
|---|---|---|---|---|
| مائت وترکت | ۷×۲ | ۸×۲ | ۸×۱ | ۸×۱ |
| ھذہ الورثۃ | ۱۶ | ۱۶ | ۸ | ۸ |

کتبہ: المفتی السید محمد اعظم شاہ غفرلہ



## ﴿فتویٰ نمبر...... 301﴾

نحمده و نصلی علی رسوله الکریم

### سوال

کیا فرماتے ہیں علمائے دین مسئلہ درج ذیل میں مسمی امیر بخش نے ایک زوجہ اور ماں، دو بھائی، ایک بہن اپنے وارث چھوڑے، اور بھتیجہ یتیم، جس کا باپ مرحوم کے سامنے فوت ہو گیا تھا چھوڑا۔ اور تین بھانجے اور دو بھانجیاں جن کی ماں یعنی مرحوم کی ہمشیرہ مرحوم کے سامنے فوت ہو گئی ہے چھوڑے ہیں۔ اب مرحوم کا ترکہ بحکمِ شرع کس طرح تقسیم ہو؟

### الجواب

هو الموفق للحق والصواب

امیر بخش مسئلہ ۶۰/۱۲

| زوجہ | ام | اخ | اخ | اخت |
|---|---|---|---|---|
| ۳/۱۵ | ۲/۱۰ | ۱۴ | ۱۴ | ۷ |

صورتِ مسئولہ مذکورہ بالا میں ترکہ امیر بخش کا ساٹھ 60 سہام پر تقسیم ہوگا۔ ان جملہ میں سے 15 زوجہ کو اور 10 ماں کو، 14-14 دونوں بھائی کو اور 7 بہن کو ملیں گے۔ باقی وارث محروم رہیں گے۔

هکذا حکم الفرائض واللہ اعلم

عاجز محمد رمضان عفی عنہ
مفتی واعظ جامع مسجد آگرہ
۲۲ دسمبر ۱۹۱۵ء



## ﴿فتوی نمبر......302﴾

## سوال

کیا فرماتے ہیں علمائے دین کہ حسب ذیل اشخاص کی وفات ہوئی۔ازروئے شرع شریف حصہ ہر ایک کا کیا ہوا؟۔بینوا توجروا

1 امان اللہ مرا۔اس نے نبی بخش، کریم بخش پسران، عمدہ، نبی جان دختران چھوڑیں۔

2 نبی بخش مرا اس نے زوجہ لدو، امرن، رحیمن، قسیمن دختران کریم بخش بھائی، عمدہ، نبی بہن چھوڑیں۔

3۔ کریم بخش مرا زوجہ خواجن، بہن عمدہ، نبی جان چھوڑیں

4۔ عمدہ مری بدرالدین، پیرالدین، وہاب الدین پسران، بوبن، بیگم دختران چھوڑیں۔

5۔ خواجن مری، بھانجا یک، بھانجیاں ۳ نفر، بھتیجی یک بھتیجی یک چھوڑیں۔

۲۰ دسمبر ۱۵ء شیخ عنایت

## الجواب

### ھو المصوب

امان اللہ، مسئلہ ۲۷۶۴۸/۳۳۵۶/۸۶۴/۶

| ابناء | | بنات | |
|---|---|---|---|
| کریم بخش | نبی بخش | نبی جان | عمدہ |
| ۱/۲۸۸ | ۲ | ۱/۴۴/۵۷۶/۴۶۰۸ | ۱/۱۴۴/۵۷۶ |

نبی بخش مسئلہ ۱۴۴/۲۸۸/۷۲/۲۴/

میت بیدہ (۲)

| قسیمن (بنت) | رحیمن (بنت) | امرن (بنت) | لدو (زوجہ) |
|---|---|---|---|
| ۱۶/۲۴/۲۵۶/۲۰۴۸ | ۱۶/۲۴/۲۵۶/۲۰۴۸ | ۱۶/۲۴/۲۵۶/۲۰۴۸ | ۳/۹/۳۶/۱۴۴/۱۱۵۴ |

| اخ | | اخت |
|---|---|---|
| کریم بخش | عمدہ | بنی جان |
| ۳۰ | ۱۵/۶۰ | ۱۵/۶۰/۴۸۰ |

مسئلہ: ۲/۸/۴۸/۴ کریم بخش

میت

| زوجہ | اخوات | |
|---|---|---|
| خواجن | عمدہ | بنی جان |
| ۱/۲/۲۱۸/۱۷۴۴ | ۳/۳۲۷ | ۳/۳۲۷/۲۶۱۶ |

مسئلہ ۸ عمدہ بیدہ ۹۶۳

| ابناء | | | بنات | |
|---|---|---|---|---|
| بدرالدین، | پیرالدین، | وہاب الدین اق | بوبن، | بیگم |
| ۲/۱۲۶ | ۲/۱۹۲۶ | ۲/۱۹۲۶ | ۱/۹۶۳، | ۱/۹۶۳ |

مسئلہ ۱۵/۳ خواجن

میت

| بنات الاخ | | بنات الاخت | | | ابن الاخت |
|---|---|---|---|---|---|
| سعیدہ، | شریفہ | سلمیٰ، | لیلیٰ، | عزیزہ | شفیق |
| ۵ | ۵ | ۱ | ۱ | ۱ | ۲ |

واللہ تعالیٰ اعلم احکم احکم

کتبہ: المفتی السید محمد اعظم شاہ غفرلہ



## ﴿فتوی نمبر......303﴾

### سوال

کیا فرماتے ہیں علماءِ دین اس مسئلہ میں کہ زید نے انتقال کیا اور ایک بی بی سات بیٹیاں ایک بیٹا ایک بھتیجی وارث چھوڑے پس بموجب شرع شریف زید کا ترکہ کس طرح تقسیم ہوگا ؟۔

سائل کریم بخش ۸ دسمبر ۱۹۱۵ء

### الجواب

هوا لملهم للحق والصواب

زید
↓
میت

| زوجہ | ابن | بنت | بنت | بنت | بنت | بنت | بنت | بنت | بنت الاخ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ↓ | ↓ | ↓ | ↓ | ↓ | ↓ | ↓ | ↓ | ↓ | ↓ |
| ۹/۱ | ۱۴ | ۷ | ۷ | ۷ | ۷ | ۷ | ۷ | ۷ | م |

بعد تقدیمِ ماتقدم علی الارث وعدمِ موانع وانحصارِ ورثہ جملہ ترکہ زید کا ۷۲ سہام پر منقسم ہوگا۔ ازاں جملہ 9 سہام زوجہ کو ملے گا اور 14 سہام ابن کو اور سات سات سہام ہر ایک بنت کو ملیں گے۔ اور بنت الاخ محروم ہے۔

واللہ اعلم بالصواب

حررہ: عاجز محمد رمضان عفی عنہ
مفتی واعظ جامع مسجد آگرہ
مورخہ ۸ دسمبر ۱۹۱۵ء

## ﴿فتویٰ نمبر......304﴾

## سوال

کیا فرماتے ہیں علماءِ دین اندریں صورت کہ ہندہ نے وقتِ انتقال ایک شوہر چھوڑا اور ایک مادر اور دو بھائی اور ایک زمین اور کچھ جائداد جو شوہر اول کے مہر سے خریدی تھی۔ اور وہ مہر اب شوہر ثانی کے ذمہ باقی ہے۔ یہ ترکہ ان ورثہ میں کس طرح تقسیم ہوگا؟

حافظ ظہور علی ساکن تیراھولی دروازہ

## الجواب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

صورتِ مسئولہ میں بعد ما تقدم علی الارث یعنی مصارفِ تجہیز و تکفین متوسط اور اداءِ قرضِ میت اگر ہو اور جاری کرنے وصیتِ میت کے اگر کوئی وصیت علاوہ وارث کے کی ہو جو کچھ مال بچے اس کے تیس (۳۰) حصہ کر کے اس میں سے پندرہ (۱۵) حصہ شوہر کو اور پانچ (۵) ماں کو اور چار (۴) چار (۴) دونوں بھائیوں کو اور دو (۲) بہن کو دیا جائے گا۔

صورتہ ھکذا

ھندہ مسئلہ: ۶/ ۳۰

میت

| شوہر | ام | اخ | اخ | اخت |
|---|---|---|---|---|
| ۳/۱۵ | ۱/۵ | ۴ | ۴ | ۲ |

المبلغ

۳۰

حررہ العبد الراجی رحمۃ ربہ

ابو محمد محمد دیدار علی الحنفی المفتی فی جامع اکبر آباد

## ﴿فتویٰ نمبر......305﴾

### سوال

اللہ بخش' خدا بخش' مولا بخش' تینوں بھائیوں نے ایک جائداد پختہ مکان اور کچھ زمین شرکت میں خریدی۔ پھر اللہ بخش کا انتقال ہوا۔ اس نے وقتِ انتقال علاوہ جائداد مذکور کے دوڈھائی سو کا زیور بھی چھوڑا۔ اور یہ وارث چھوڑے۔ زوجہ مسماۃ فیاضیؔ' ماں مسماۃ رحمان بی بی اور دو بھائی۔ ان کی میراث کس طرح تقسیم ہوگی؟ بینوا توجروا

سائل: خدا بخش سکنہ نائی کی منڈی حلقہ ہدن خان

۲۷ شوال ۱۳۳۶ھ

### الجواب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

صورتِ مسئولہ میں بعد ما تقدم علی الارث تیسرے حصے جائدادِ مشترکہ اور زیورِ متروکہ اللہ بخش یعنی جائداد اور زیورِ اللہ بخش چوبیس (۲۴) حصے کر کے چھ (۶) حصے زوجہ کو دیئے جائیں گے اور چار (۴) حصے ام یعنی والدہ اللہ بخش کو اور سات (۷) سات (۷) حصہ دونوں بھائیوں مسمی خدا بخش اور مولا بخش کو دیئے جائیں گے۔

واللہ أعلم بالصواب

حررہ العبد الراجی رحمۃ ربہ القوی

ابو محمد محمد دیدار علی الرضوی الحنفی مسجد جامع اکبرآباد

حفظہ اللہ من شر الحساد



## فتویٰ نمبر......306

### سوال

بخدمت جناب مولانا دیدار علی صاحب السلام علیکم ورحمۃ اللہ ایک شخص کی زوجہ کا انتقال ہو گیا اس کے مال سے شوہر کو کس قدر ملے گا؟

۲ جمادی الاولی ۳۶ھ/ آدم جی جان محمد متولی
جامع مسجد ریاست بہاول نگر ملک کاٹھیاواڑ

### الجواب

بسم الله الرحمن الرحيم۔

اللهم رب زدنی علما

شوہر کو اگر دوسرے اولاد چھوڑ کر مری ہے۔ لڑکا خواہ لڑکی چوتھائی کل مال کا ملے گا۔ اور اگر لاولد مری ہے تو کل مالِ زوجہ سے آدھا ملے گا۔ باقی دوسرے ورثہ بہن بھائی کو۔ اگر بیٹی بیٹا نہ ہو اس طرح کہ دو دو حصہ بھائیوں کو ملیں گے اور ایک ایک حصہ بہنوں کو۔ اور اگر بیٹا بیٹی ماں باپ سے ہوں باقی ان میں تقسیم ہوگا۔☆ اور بغیر زوج کوئی وارث نہیں چھوڑا یہاں تک کہ نہ ماموں چھوڑا نہ خالہ نہ خالہ زاد بھائی نہ ماموں زاد وغیرھم تو اس زمانہ میں بوجہ نہ ہونے بیت المال کے وہ باقی بھی زوج کو دے دیا جائے اگر بہت مفلس ہو ورنہ مسلمان اپاہجوں کا وہ حق ہے۔

حررہ العبد الراجی رحمۃ ربہ
محمد دیدار علی مفتی جامع اکبر آباد



## ﴿فتویٰ نمبر......307﴾

### سوال

کیا فرماتے ہیں علماءِ دین اس مسئلہ میں کہ مسماۃ حیپا نے انتقال کیا اس نے پانچ بیٹے مسمیان فیاض بیگ وعظیم بیگ وریاض الدین بیگ وغفور بیگ واسماعیل بیگ' دو بیٹیاں ہرمزی خانم وحمو خانم کو وارث چھوڑا۔

اس کے بعد ہرمزی خانم نے انتقال کیا۔ اس نے ایک خاوند لطف اللہ خان دو بیٹے مسیح اللہ خان وشفیع اللہ خان اور پانچ مذکورہ الصدر (برادران) اور حمو بہن کو وارث چھوڑا۔

اس کے بعد مسیح اللہ خان نے انتقال کیا۔ اس نے ایک باپ لطف اللہ خان ایک بھائی شفیع اللہ خان اور ایک لڑکا سمیع اللہ خان اور ایک بی بی شافیہ کو چھوڑا۔

اس کے بعد لطف اللہ خان نے انتقال کیا اس نے ایک بیٹا شفیع اللہ خان و پوتا سمیع اللہ خان کو چھوڑا۔

امرِ مسئول یہ ہے کہ جائدادِ متروکہ حیپا سے ہر ایک کتنے کتنے سہام کا بروئے شرع شریف مالک و مستحق ہے؟ اور کون محروم ہے۔ بینوا توجروا

شفیع اللہ خان

### الجواب

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔

اللھم رب زدنی علما

صورتِ مسئولہ میں بعد ماتقدم علی الارث بصورت ہونے ورثہ کے اسی قدر جتنے مندرجہ ہیں' کل مال متروکہ حیپا کے سات سو اڑسٹھ (۷۶۸) حصہ کر کے ایک سو اٹھائیس (۱۲۸) فیاض بیگ' عظیم بیگ' ریاض الدین بیگ' غفور بیگ' اسماعیل بیگ کو دیئے جائیں گے۔ اور چونسٹھ (۶۴) حصہ حمو کو اور چوالیس (۴۴) شفیع

اللہ کو اور سترہ (۱۷) سمیع اللہ کو اور تین (۳) شافیہ کو۔

صورته هکذا

حیبا مسئلہ: ۱۲/۹۶/۷۶۸

میت

| ابن | ابن | ابن | ابن | ابن |
|---|---|---|---|---|
| فیاض بیگ | عظیم بیگ | ریاض الدین بیگ | غفور بیگ | اسماعیل بیگ |
| ۲/۱۶/۱۲۸ | ۲/۱۶/۱۲۸ | ۲/۱۶/۱۲۸ | ۲/۱۶/۱۲۸ | ۲/۱۶/۱۲۸ |

| بنت | بنت |
|---|---|
| ہرمزی | حمو |
| ۱ | ۱/۸/۶۴ |

ہرمزی مسئلہ ۴/۸

میت بیدہ (۱)

| زوج | ابن | ابن | اخوہ | اخت |
|---|---|---|---|---|
| لطف اللہ | مسیح اللہ | شفیع اللہ | م | م |
| ۱/۲/۱۶ | ۳ | ۳/۲۴ | | |

مسیح اللہ خان مسئلہ ۲۴ بالثلث

میت بیدہ (۳)

| زوجہ | اب | ابن | اخ |
|---|---|---|---|
| شافیہ | لطف اللہ | سمیع اللہ | شفیع اللہ |
| ۳ | ۴ | ۱۷ | م |

لطف اللہ خان مسئلہ:۱

میت بیدہ (۲۰)

| ابن | ابن الابن |
|---|---|
| ۱/۲۰ | م |

الاحیاء

| فیاض بیگ | عظیم بیگ | ریاض الدین بیگ | غفور بیگ | اسماعیل بیگ |
|---|---|---|---|---|
| ۱۲۸ | ۱۲۸ | ۱۲۸ | ۱۲۸ | ۱۲۸ |

| حمو | شفیع اللہ | سمیع اللہ | شافیہ |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۴۴ | ۱۷ | ۳ |

المبلغ

۷۶۸

حررہ العبدالراجی رحمۃ ربہ القوی

ابومحمد محمد دیدار علی الرضوی المفتی

فی جامع اکبرآباد



## فتویٰ نمبر......308

### سوال

کیا فرماتے ہیں علماءِ دین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص فوت ہوا اور اس نے مفصلہ ذیل رشتہ دار چھوڑے۔ بیوی، لڑکی، بھائی کا لڑکا، لڑکی جو بغیر عقدِ نکاح پیدا ہوئی یعنی باہر کی عورت سے جس سے نکاح نہیں ہوا۔

۱۳ فروری ۱۸ء/۳ جمادی الاولی ۱۳۳۶ھ

عثمان علی محلہ خٹک پورہ فرخ آباد معرفت فضل حسین

### الجواب

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔



صورتِ مسئولہ میں بعد ماتقدم علی الارث اور ادائے قرض و مہر وغیرہ کل مالِ زید کے آٹھ (۸) حصہ کر کے ایک (۱) حصہ بیوی کو دیا جائے گا اور سات (۷) حصہ بیٹی کو۔ صورتہ ھکذا

زید مسئلہ ۸

میت

| زوجہ | بنت |
|---|---|
| ۱ | ۷ |

اس واسطے کہ بھتیجا بھتیجی اگر فی الواقع ولد الزنا ہیں اور ان کا باپ بھی ان کے ولد الزنا ہونے اور بلا نکاح رکھنے ان کے کا مقر ہے تو ان کو کچھ نہیں ملے گا۔ اس واسطے کہ زنا سے نسب ثابت نہیں ہوتا۔

کما ھو ظاھر من الروایة المذکورة فی آخر باب العدة فی صفحہ ۸۳ من الجزء الثانی من الجوھرة النیرة حیث قال:

واذا تـزوجـت الـحامل من الزنا جاز النكاح ....ولا توطأ حامل حتى تضع حملها الا ان يكون هو الزانی فیجوز له ان یطاها.... ولا یمنع من و طیها ولها التفقة عند الكل ثم اذا جـاء ت بـولـد ستة اشهر فصاعدا بعدالنكاح ثبت نسبه و یرث منه و ان جاء ت به لاقل من ذلک لا یثبت نسبه ولا یرث منه كذا فی الواقعات[1]

☆(ترجمہ: زنا سے حاملہ عورت اگر نکاح کرے تو اس کا نکاح جائز ہے۔ارشادِ نبوی ہے زنا سے حاملہ عورت کے ساتھ اس کا خاوند وضع حمل تک جماع نہ کرے ہاں اگر زانی نے نکاح کیا ہو تو وہ اس سے جماع کر سکتا ہے۔ اسے اس سے جماع سے منع نہ کیا جائے گا۔تمام علماء کے نزدیک وہ عورت نفقہ کی مستحق ہے۔پھر نکاح کے چھ ماہ یا اس سے زائد مدت کے بعد اس کے ہاں بچہ کی پیدائش ہو تو اس بچے کا نسب ثابت ہو جاتا ہے۔اور وہ اپنے باپ کی وراثت پائے گا۔اور اگر اس سے کم مدت میں اس کا ہاں بچے کی پیدائش ہو تو اس کا نسب نکاح کرنے والے سے ثابت نہ ہوگا۔اور نہ ہی وہ وراثت کا پائے گا۔الواقعات میں اسی طرح ہے)

اور اگر فی الواقع نکاح ہو گیا تھا اور بھتیجا بھتیجی فی الواقع ولد الزنا نہیں ہیں گو بجز دو گواہوں کے اور کسی کو خبر نکاح نہ ہو تو آٹھ (۸) حصہ کل مال کے کر کے ایک حصہ تو بیوی کو ملے گا اور چار حصہ بیٹی کو اور دو بھتیجے کو اور ایک بھتیجی کو اگر بھتیجا بھتیجی دو ہیں۔

صورته هكذا

زید مسئلہ ۸

میت

| زوجہ | بنت | ابن الاخ | بنت الاخ |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۴ | ۲ | ۱ |

حررہ العبد الراجی رحمۃ ربہ القوی

ابو محمد محمد دیدار علی الرضوی الحنفی مسجد جامع اکبر آباد

[1] الجوهرة النيرة : جلد ۲ صفحه ۱۶۳ مطبوعه مكتبه امداديه ملتان

## ﴿فتویٰ نمبر......309﴾

## سوال

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین اس مسئلہ میں کہ محمد بخش ہمارے دادا نے عرصہ تقریبا ۸۰ سال کا ہوا وفات پائی۔ اور انہوں نے دولڑکے بڑا شیخ عنایت اللہ اور چھوٹا شیخ نصر اللہ اور ایک بیوہ اور دو مکان نمبر ا' نمبر ۲ چھوڑے۔

عرصہ پچاس سال کا ہوا کہ بڑا لڑکا شیخ عنایت اللہ نے وفات پائی۔ انہوں نے تین لڑکے احمد اللہ و انعام اللہ' غلام جیلانی اور ایک اپنی زوجہ چھوڑی۔

چند سال بعد زوجہ محمد بخش نے انتقال کیا۔ اور اس کے چند سال بعد چھوٹے نصر اللہ نے انتقال کیا۔ انہوں نے دولڑکی اور ایک لڑکا چھوڑا۔ اور اپنی زوجہ چھوڑی۔ شیخ نصر اللہ نے اپنی حیات میں ہر دو مکان نمبر ا' نمبر ۲ کو بضرورتِ خود رہن کر دیا۔ بابت مکان نمبر ا مرتہن نے نالش دائر عدالت کر دی۔ مکان نمبر ا زیرِ رہن میں قرق ہو گیا۔ پسرانِ شیخ عنایت اللہ مرحوم نے جو اس وقت نابالغ تھے عدالت میں عذر دائر کر دی کہ ہم نابالغان کے حصہ کا رہن رکھنے کا چچا کو اختیار نہ تھا۔ عدالت سے مکانِ مذکور میں نصف حق ثابت کیا گیا۔ اور نصف مکان جو حصہ نصر اللہ سمجھا گیا نیلام کر دیا گیا۔ اس پر ہم لوگ قابض و داخل رہے۔ ایک بھائی ہمارا انعام اللہ درمیان میں فوت ہو گیا۔ بقیہ دو بھائی احمد اللہ و غلام جیلانی اب تک اس پر قابض چلے آتے ہیں۔

بعد گزرنے زمانہ ۴۵ سال کے پسر شیخ نصر اللہ کا دعوی کرتا ہے کہ اس مکان سے میری دادی کا حصہ مجھ کو دیا جائے۔

آیا وہ کچھ پانے کا مستحق ہے؟ دوسرا مکان نمبر ۲ خود ہی رہن تھا وہ بعد وفات شیخ نصر اللہ کے بیع ہو گیا۔ چونکہ مکان ۲ موروثی جائداد ہے اس میں مکان میں شرعی کچھ حق پسرانِ شیخ عنایت اللہ کو پہنچتا ہے یا نہیں؟ اور اگر مکان نمبر ا میں کچھ حصہ شرعی دادی کا پسر نصر اللہ کا نکلے تو وہ حصہ حالتِ موجودہ سے دیا جائے گا یا حالتِ سابقہ

سے؟ کیوں کہ بوجہ کہنہ اور بوسیدہ ہونے کے مکان کو پسرانِ شیخ عنایت اللہ نے ازسرِ نو بنوایا ہے۔

شجرہ محمد بخش

شیخ عنایت اللہ — شیخ نصر اللہ — بیوہ

احمد اللہ۔ انعام اللہ۔ غلام جیلانی — فیاض الدین۔ دختر۔ دختر

## الجواب

اللھم رب زدنی علما

محمد بخش مسئلہ ۸/۱۶/۱۱۵۲/۹۲۱۶

میت

| زوجہ مریم | ابن عنایت اللہ | ابن نصر اللہ |
|---|---|---|
| ۱/۲/۱۴۴ | ۷ | ۷ |

عنایت اللہ مسئلہ ۲۴/۲/۷

میت — بیدہ ۷

| زوجہ | ام | ابن | ابن | ابن |
|---|---|---|---|---|
| فاطمہ | مریم | احمد اللہ | انعام اللہ | غلام جیلانی |
| ۳/۹/۶۳/۵۰۴ | ۴/۱۲/۸۴ | ۱۷/۱۱۹/۹۵۲ | ۱۷/۱۱۹/۹۵۲ | ۱۷/۱۱۹/۹۵۲ |

مریم مسئلہ ا

میت — بیدہ (۲۲۸)

ابن نصر اللہ

۲۸۸ — بیدہ ۲۲۸

توافق بالربع

نصر اللہ مسئلہ ۳۲/۸ — بیدہ ۳۲/۷/۱۸۳

میت

| زوجہ | ابن | بنت | بنت |
|---|---|---|---|
| زینب | عمر | زیدن | خانم |
| ۱/۴/۷۳۲ | ۱۴/۲۵۶۲ | ۷/۱۲۸۱ | ۷/۱۲۸۱ |

اللھم ارناالحق و الباطل باطلا. صورتِ مسئولہ میں بعد ماتقدم علی الارث کل مالِ محمد بخش کے نو ہزار دو سولہ (۹۲۱۶) حصہ کر کے حسبِ صورتِ مذکورہ بالا فاطمہ کو پانچ سو چار (۵۰۴) حصہ دیے جائیں گے اور احمد اللہ کو نو سو بانوے (۹۹۲) اور اتنے ہی انعام اللہ اور اتنے ہی غلام جیلانی کو اور سات سو بتیس (۷۳۲) حصہ زینب کو دو ہزار پانچ سو باسٹھ (۲۵۶۲) حصہ عمر کو اور ایک ہزار دو سو اکیاسی (۱۲۸۱) زیدن اور اتنے ہی خانم کو بدیں تفصیل

الاحیاء

| فاطمہ | احمد اللہ | انعام اللہ | غلام جیلانی | زینب | عمر | زیدن | خانم |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۵۰۴ | ۹۵۲ | ۹۵۲ | ۹۵۲ | ۷۳۲ | ۲۵۶۲ | ۱۲۸۱ | ۱۲۸۱ |

المبلغ

۹۲۱۶

لہٰذا کل مالِ محمد بخش کے من جملہ نو ہزرا دو سو سولہ (۹۲۱۶) حصوں کے تین ہزار تین سو ساٹھ (۳۳۶۰) حصہ کے حق دار عنایت اللہ کے تینوں بیٹے اور بیوی ہے ۔اور پانچ ہزار آٹھ سو چھپن (۵۸۵۶) حصوں کے حق دار نصراللہ کے بیٹا' بیٹی اور بیوی رہی۔ اور اگر محمد بخش کی بیوی مریم نے قبلِ تقسیمِ حصص مہر بھی لیا ہوگا تو وہ بھی اور جو بھی اس کی ملک ہوگا وہ بھی فقط نصراللہ کے ذریعہ فقط ورثۂ نصراللہ ہی پر حسب تفصیلِ مذکورہ تقسیم ہوگا۔ اور اس میں سے اولادِ عنایت اللہ کو کچھ نہیں ملے گا۔ اس واسطے کہ عنایت اللہ مریم سے پہلے ہی مر چکا تھا۔ اور موجودگی بیٹے میں دادی کے مال سے پوتوں کو کچھ نہیں ملتا۔ البتہ انعام اللہ کے مال سے اگر انعام اللہ بعد مریم مرا ہے نصراللہ کی اولاد کو کچھ نہیں مل سکتا۔ اور اگر انعام اللہ مریم اپنی دادی کے سامنے مرا ہے تو جب بھی مالِ انعام اللہ سے اولادِ نصراللہ کو کچھ نہیں مل سکتا۔ اس واسطے کہ دادی کی موجودگی میں کہ جو فاطمہ

ام انعام اللہ سے کچھ نہیں ملتا۔لہٰذا کل مال انعام اللہ کا انعام اللہ کے بھائی اور ماں ہی کو ملے گا۔اور اب صورت مسئولہ اس طرح ہو جائے گی کہ بعد ماتقدم علی الارث از مہر و دیگر دیونِ میت وغیرہ کے کل مال میت کے ستائیس ہزار چھ سو اڑتالیس (۲۷۶۴۸) حصہ کر کے انیس سو اٹھاسی (۱۹۸۸) حصہ فاطمہ کو دیئے جائیں گے اور احمد اللہ کو چار ہزار چھیالیس (۴۰۴۶) اور اتنے ہی غلام جیلانی کو۔لہٰذا جملہ ورثا عنایت اللہ کے دونوں مکانوں میں دس ہزار اسی (۱۰۰۸۰) حصہ ہوئے۔اور نصر اللہ سے زینب کو دو ہزار ایک سو چھیانوے (۲۱۹۶) حصہ دیئے جائیں گے۔اور عمر کو سات ہزار چھ سو چھیاسی (۷۶۸۶) اور زیدان کو تین ہزار آٹھ سو تینتالیس (۳۸۴۳) اور اتنے ہی حصے خانم کو دیئے جائیں گے۔لہٰذا جملہ ورثہ نصر اللہ کے کل سترہ ہزار پانچ سو اڑسٹھ (۱۷۵۶۸) حصے ہوں گے۔حسب صورۃ:

محمد بخش مسئلہ ۲۷۶۴۸/۱۳۸۲۴/۱۱۵۲/۱۶/۸

میت

| زوجہ | ابن | ابن |
|---|---|---|
| مریم | عنایت اللہ | نصر اللہ |
| ۱/۲/۱۴۴ | ۷ | ۷/۵۰۴/۶۰۴۸ |

عنایت اللہ مسئلہ ۷۲/۲۴

بیدہ ۷

میت

| زوجہ | ام | ابن | ابن | ابن |
|---|---|---|---|---|
| فاطمہ | مریم | احمد اللہ | انعام اللہ | غلام جیلانی |
| ۳/۹/۶۳/۷۵۶ | ۴/۱۲/۸۴ | ۱۷/۱۱۹/۱۴۲۸/۲۸۵۶ | ۱۷/۱۱۹ | ۱۷/۱۱۹/۱۴۲۸/۲۸۵۶ |

مریم مسئلہ ا

بیدہ ۲۲۸

میت

| | | | |
|---|---|---|---|
| ابن | ابن الابن | ابن الابن | ابن الابن |
| نصراللہ | احمداللہ | انعام اللہ | غلام جیلانی |
| ۲۲۸/۲۷۳۶ | م | م | م |

انعام اللہ مسئلہ ۱۲/۶

میت بیدہ ۱۱۹

| | | | |
|---|---|---|---|
| جدہ | ام | اخ | اخ |
| مریم | فاطمہ | احمداللہ | غلام جیلانی |
| م | ۱/۲/۲۳۸/۴۷۶ | ۵/۵۹۵/۱۱۹۰ | ۵/۵۹۵/۱۱۹۰ |

نصراللہ مسئلہ ۳۲/۸ توافق بستہ عشر

میت بیدہ ۸۷۸۴/ ۵۴۹

| | | | |
|---|---|---|---|
| زوجہ | ابن | بنت | بنت |
| زینب | عمر | زیدن | خانم |
| ۱/۴/۲۱۹۶ | ۱۴/۷۶۸۶ | ۷/۳۸۴۳ | ۷/۳۸۴۳ |

الاحیاء

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فاطمہ | احمداللہ | غلام جیلانی | زینب | عمر | زیدن | خانم |
| ۱۹۸۸ | ۴۰۴۶ | ۴۰۴۶ | ۲۱۹۶ | ۷۶۸۶ | ۳۸۴۳ | ۳۸۴۳ |

المبلغ

۲۷۶۴۸

حررہ: العبدالراجی

ابومحمد محمد دیدار علی المفتی فی جامع اکبرآباد



## ﴿فتویٰ نمبر......310﴾

## سوال

کیا فرماتے ہیں علماءِ دین اس مسئلہ میں کہ زید مرا۔ وہ صرف ایک مکان چار پانچ سو روپیہ کا رکھتا تھا ۔اس نے ایک لڑکی نابالغ' ایک بہن اور اپنی زوجہ اور اپنی والدہ چھوڑی۔ زوجہ نے دوسرا نکاح کر لیا ہے۔ وہ مکان ایک شخص کے پاس متوفی رہن کر گیا تھا۔ والدۂ متوفی اور اس کی بہن اس مکان کو فروخت کرنا چاہتی ہے۔ آیا اس میں زوجہ کے مشورے کی ضرورت ہے یا نہیں؟ موافق شریعت کے ہر ایک کا کیا حصہ ہوا؟

۲۷ مارچ ۱۹۱۸ء

شیخ نبی بخش

## الجواب

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔

اللھم رب زدنی علما

صورتِ مسئلہ میں بعد ما تقدم علی الارث کل مالِ زید کے چوبیس (۲۴) حصہ کر کے تین (۳) حصہ زوجہ کو ملیں گے اور چار (۴) حصہ ماں کو اور بارہ حصہ بیٹی کو اور باقی پانچ (۵) حصہ بہن کو۔

صورتہ ھکذا

زید مسئلہ ۲۴

میت

| زوجہ | ام | بنت | اخت |
|---|---|---|---|
| ۳ | ۴ | ۱۲ | ۵ |

حررہ: العبد الراجی رحمۃ ربہ القوی

ابو محمد محمد دیدار علی المفتی فی جامع اکبر آباد



## ﴿فتویٰ نمبر......311﴾

## سوال

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ مسمی پہاڑی رنگ ریز نے ۱۲ مارچ ۱۸ء کو قضا کی۔ اور حسب ذیل رشتہ دار چھوڑے۔ تجیا ماں' فخر الدین بھائی' حبیب لڑکا' شکورن بیوی' بہن شکورن' بہن بشیرا۔ ۱۸ مارچ ۱۸ء کو حبیب ولد پہاڑی کا انتقال ہو گیا۔ تجیا دادی' فخر الدین چچا' شکورن ماں' زینب بیوی چھوڑی۔ اثاث البیت جو کہ موجود ہے وہ پہاڑی اور حبیب کی کمائی ہے۔ یہ کوئی نہیں کہہ سکتا کہ کس کی کتنی کمائی ہے؟ اس صورت میں اثاث البیت ورثا میں کس طرح تقسیم ہوگا؟

ورثا پہاڑی وحبیب از محلہ املی

## الجواب

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔

اللھم رب زدنی علما

صورتِ مسئولہ میں بعد ماتقدم علی الارث اداءِ دین مہر وغیرہ اور وصیتِ ثلث مال سے اگر میت نے وصیت کسی وارث کو کی نہ ہو بصورت ہونے اسی قدر وارثوں کے ہر دو میں کل مال پہاڑی کے دوسو اٹھاسی (۲۸۸) حصہ کر کے چھتیں (۳۶) حصہ شکورن کو دیئے جائیں گے اور بیاسی (۸۲) حصہ تجیا کو اور اکیاون (۵۱) زینب کو اور ایک سو انیس (۱۱۹) فخر الدین کو باقی کسی کو کچھ نہیں ملے گا۔

صورته هکذا:

پہاڑی مسئلہ ۲۴/۲۸۸

میت

| زوجہ | ام | ابن | اخ | اخت | اخت |
|---|---|---|---|---|---|

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| شکورن | تجیا | حبیب | فخرالدین | شکورن | بشیرا |
| ۳/۳۶ | ۴/۴۸ | ۱۷ | م | م | م |

حبیب مسئلہ ۱۲

میت — بیدہ ۱۷

| | | | |
|---|---|---|---|
| زوجہ | جدہ | عم | سوتیلی ماں |
| ۵۱/۳ | ۲۳/۲ | ۱۱۹/۷ | م |

الاحیاء

| | | | |
|---|---|---|---|
| شکورن | تجیا | زینب | فخرالدین |
| ۳۶ | ۸۲ | ۵۱ | ۱۱۹ |

المبلغ

۲۸۸

حررہ: العبدالراجی رحمۃ ربہ القوی

ابومحمد محمد دیدار علی المفتی فی جامع اکبرآباد



## ﴿فتویٰ نمبر......312﴾

## سوال

کیا فرماتے ہیں علماءِ دین اس مسئلہ میں کہ مسماۃ ہندہ فوت ہوئی ۔ اس نے وارث حسبِ ذیل چھوڑے ۔ ترکہ متوفی کتنے سہام پر تقسیم ہوگا؟ اور ہر وارث کو کتنے کتنے سہام پہنچیں گے؟ بینوا توجروا

تفصیل وارثان

پدرِ متوفی　　شوہرِ متوفی　　پسرِ متوفی　　دخترِ متوفی　　دخترِ متوفی

۵ جمادی الثانیہ ۳۶ھ

## الجواب

بسم اللہ الرحمن الرحیم



ھندہ مسئلہ ۱۲/۴۸

میت

| شوہر | اب | ابن | بنت | بنت |
|---|---|---|---|---|
| ۳/۱۲ | ۲/۸ | ۱۴ | ۷ | ۷ |

صورتِ مسئلہ میں بعد ما تقدم علی الارث اور منحصر ہونے ورثاء کے ورثۂ مذکورہ میں کل مال ہندہ کے اڑتالیس (۴۸) حصہ کرکے بارہ (۱۲) حصہ شوہر کو دیے جائیں گے اور آٹھ (۸) باپ کو اور چودہ (۱۴) بیٹے کو اور سات (۷) سات (۷) حصہ دونوں بیٹیوں کو حسبِ صورتِ مذکورہ بالا واللہ اعلم وحکمہ أحکم

حررہ: العبد الراجی رحمۃ ربہ
ابو محمد محمد دیدار علی المفتی فی جامع اکبر آباد



## ﴿فتویٰ نمبر......313﴾

## سوال

چہ می فرمایند علمائے دین متین دریں مسئلہ: مسمی فجا' امیر اللہ وعبداللہ یہ تین برادر حقیقی ہیں۔ اول فجا فوت ہوا اس کا ترکہ ایک بیٹا' چار بیٹیاں اور ایک زوجہ پر پہنچا۔ زاں بعد امیر اللہ فوت ہوا لاولد۔ وارثوں میں ایک عبداللہ برادر اور مسماۃ نجو زوجہ چھوڑی فجا کی۔ اولاد کو ترکہ پہنچے گا یا نہیں؟ مسئلہ کے سہام پر تقسیم ہوگا؟

۲۴ جمادی الثانی / سخاوت علی

## الجواب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

صورتِ مسئولہ میں بعد ماتقدم علی الارث اور ہونے ورثہ کے اسی قدر کل مالِ فجا کے اڑتالیس (۴۸) حصہ کر کے چھ (۶) حصہ زوجہ کو دیئے جائیں گے اور چودہ (۱۴) حصہ ابن کو اور سات (۷) سات (۷) حصہ برابر چاروں بیٹیوں کو صورتہ ھکذا:

فجا مسئلہ ۸

| زوجہ | ابن | بنت | بنت | بنت | بنت |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱/۶ | ۱۴ | ۷ | ۷ | ۷ | ۷ |

علی ہذا بعد ماتقدم علی الارث اور ہونے ورثہ کے اسی قدر کل مالِ امیر اللہ کے چار (۴) حصہ کر کے ایک (۱) زوجہ کو دیا جائے گا اور تین (۳) حصہ بھائی مسمی عبداللہ کو اور عصبہ قریب بھائی کی موجودگی میں بھتیجوں کو کچھ نہیں تھا۔

اللہ اعلم و علمہ احکم. صورتہ ھکذا:

امیر اللہ مسئلہ ۴

میت

| اخ | زوج | ابناء الاخ |
|---|---|---|
| ۳ | ۱ | م |

حررہ: العبد الراجی رحمۃ ربہ
ابو محمد محمد دیدار علی الحنفی المفتی فی جامع اکبر آباد

## ﴿فتویٰ نمبر......314﴾

## سوال

چہ می فرمایند علماءِ دین ومفتیانِ شرعِ متین دریں مسئلہ مسماۃ لاڈو فوت ہوئی۔ الٰہی بخش خاوند ڈ مسماۃ رحیما والدہ اور تین بھائی حقیقی چھوڑے۔ مسئلہ کتنے سہام پر تقسیم ہوگا؟

سخاوت علی

## الجواب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

صورتِ مسئولہ میں بعد ماتقدم علی الارث کے اگر بجز ان ورثہ کے اور کوئی وارث نہیں ہے کل مالِ لاولد کے اٹھارہ (۱۸) حصہ کر کے نو حصہ شوہر کو دیئے جائیں گے اور تین (۳) حصہ اس کی والدہ مسماۃ رحیما کو اور باقی دو (۲) دو (۲) حصہ تینوں بھائیوں کو

صورتہ ھکذا

لاڈو مسئلہ ۱۸/۶

میت

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| زوج | ام | اخ | اخ | اخ |
| الٰہی بخش | رحیمن | ۲ | ۲ | ۲ |
| ۳/۹ | ۱/۳ | | | |

حررہ: العبد الراجی رحمۃ ربہ القوی

ابو محمد محمد دیدار علی المفتی فی جامع اکبر آباد



﴿فتویٰ نمبر......315﴾

## سوال

کیا فرماتے ہیں علماءِ دین ومفتیانِ شرعِ متین اس مسئلہ میں کہ ایک عورت مسماۃ بشارتی بیگم فوت ہوئی ۔اس نے ایک بہو مسماۃ نیازی بیگم اور ایک بھاوج مسماۃ فیاضی بیگم جن کے خاوند بشارتی بیگم کی حیات میں فوت ہو چکے ہیں اور ایک علاتی بہن مسماۃ ارشادی بیگم مرحومہ کی ایک لڑکی یعنی بشارتی کی بھانجی مسماۃ کنیز فاطمہ اور دوسری علاتی بہن مسماۃ ممتازی بیگم مرحومہ کی ایک لڑکی مسماۃ اکرامی بیگم اور دو لڑکے حکیم سید باقر علی اور حکیم سید یادعلی چھوڑے۔اس صورت میں ترکہ بشارتی بیگم کس کس پر کس طرح تقسیم ہوگا؟

۲رجب ۳۶ھ

محمد علی میوہ کڑہ اکبرآبادی





## الجواب

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔

اللھم رب زدنی علما

صورتِ مسئولہ میں امام محمد اور امام اعظم رحمۃ اللہ کے نزدیک چونکہ بوجہ ہونے مسئلہ کے ردیہ بعد ماتقدم علی الارث کل مالِ بشارتی بیگم کا نصف ارشادی کا اور نصف ممتازی کا قرار دے کر دونوں کی اولاد پر بطریق معروف للـذکر مثل حظ الانثین کما ھو ظاھر من روایۃ المذکورۃ فی صفحہ ۵۶۱ من الشافعی المصری۔

لہٰذا کل مالِ بشارتی کے دس (۱۰) حصہ کر کے پانچ (۵) حصہ ارشادی بیگم کو دیئے جائیں گے اور دو (۲) دو (۲) حصہ حکیم سید یادعلی اور حکیم سید باقر علی کو اور ایک (۱) حصہ اکرامی بیگم کو اور بوجہ امام اعظم رحمۃ اللہ امام محمد رحمۃ اللہ کے ساتھ یہی قول قوی معلوم ہوتا ہے اور چونکہ ارشادی بھی قبل بشارتی کے مر چکی ہے لہٰذا اس کے پانچ (۵) حصہ

کنیز فاطمہ کو مل جائیں گے۔

صورتہ ھکذا

بشارتی بیگم مسئلہ ۲/۱۰

| اختِ ارشادی بیگم | اختِ ممتازی بیگم |
|---|---|
| ۱/۵ | ۱ |

ممتازی بیگم مسئلہ ۵

| ابن یادعلی | ابن باقرعلی | اخت اکرامی بیگم |
|---|---|---|
| ۲ | ۲ | ۱ |

بہو اور بھاوج کو شرعاً کچھ نہیں ملتا۔ فقط

اور امام ابی یوسف رحمہ اللہ چونکہ لحاظ ان اصول کا جو میت کے سامنے مر چکے ہیں نہیں کرتے لہٰذا ان کے نزدیک میراثِ بشارتی اس طرح تقسیم ہوگی کہ کل مال بشارتی کے بعد ما تقدم علی الارث چھ (۶) حصہ کر کے دو (۲) دو (۲) حصہ حکیم سید یادعلی اور حکیم سید باقرعلی کو اور ایک (۱) ایک (۱) حصہ اکرامی بیگم اور کنیز فاطمہ کو دیا جائے گا۔

بشارتی بیگم مسئلہ

میت

| ابن الاخت | ابن الاخت | بنت الاخت | بنت الاخت |
|---|---|---|---|
| باقرعلی | یادعلی | اکرامی بیگم | کنیز فاطمہ |
| ۲ | ۲ | ۱ | ۱ |

حررہ: العبد الراجی رحمۃ ربہ

ابو محمد محمد دیدار علی المفتی فی جامع اکبر آباد



﴿فتویٰ نمبر......316﴾

سوال

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص وزیر خان نامی جس کے تین بیٹے اور تین لڑکیاں اور جائداد یعنی مکان وزیر خان مرحوم کا مبلغ چار سورو پیہ کا ہے۔ جس میں دوسو قرض ہیں۔ اب مطابق شرع شریف تقسیم کس طرح ہونی چاہیے؟

۶ رجب ۱۳۳۶ھ

نذیر خان ساکن منتولہ اکبرآباد

الجواب

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔

اللھم رب زدنی علما

صورت مسئولہ میں بعد ما تقدم علی الارث اداء دین میت وغیرہ کے جو فارغ قرض سے جائداد قیمتی دو سورو پیہ کی بچے اس کے نو (۹) حصہ کر کے دو (۲) دو (۲) حصہ تینوں بیٹوں کو دے دیئے جائیں گے اور ایک (۱) ایک (۱) حصہ تینوں بیٹیوں کو۔

صورته هکذا

وزیر خان مسئلہ ۹

میت

| ابن | ابن | ابن | بنت | بنت | بنت |
|---|---|---|---|---|---|
| ۲ | ۲ | ۲ | ۱ | ۱ | ۱ |

حررہ: العبد الراجی رحمۃ ربہ القوی

ابو محمد محمد دیدار علی الرضوی الحنفی

مسجد جامع اکبرآباد

## ﴿فتویٰ نمبر......317﴾

### سوال

بعالی خدمت فیض درجت جناب مولانا مولوی مفتی سید محمد دیدار علی صاحب جامع مسجد شہر آگرہ دام ظلہ

بعد سلام سنت الاسلام کے عرض ہے کہ ایک مقدمہ دیوانی حسبِ ذیل فتوی عدالت سٹی مجسٹریٹی بھرت پور میں پیش کرنے کی ضرورت ہے۔ اس لئے التماس ہے کہ بموجب قانونِ شرع محمدی فتوی ارقام فرما کر مرحمت فرمایا جائے تا کہ پیشِ عدالت موصوف کیا جائے۔

پدر نے اپنے پسر کو بوجہ اس کے کہ اس نے ایک طوائف کو بہ سلسلہ آشنائی ڈال لیا اس کو دو مکان اپنی جائداد سے علیحدہ کر کے بموجب حصہ دے دیئے۔ اور وہ مکانات تا حیات اس کے قبضہ میں رہے۔ چنانچہ پسر اس کے ان مکانات سے بروئے تحریر کچھ تعلق نہ رکھتے۔ اور اس طوائف کے بطن سے دو پسر ناجائز ہوئے۔ اور وہ مکانات بوجہ بدچلنی پسرانِ طوائف ضبط و نیلام ہو جائیں تو کیا ہر دو طوائف زادہ بوجوہاتِ بالا بقیہ ترکہَ مورثِ اعلی میں حقدار ہو سکتے ہیں یا نہیں؟ اس بارے میں علمائے دین کیا فرماتے ہیں؟

۱۹ اپریل ۱۹۱۸ء

فاطمہ بیوہ نبی بخش قوم شیخ بلند دروازہ بھرت پور

### الجواب

بسم الله الرحمن الرحیم۔

اللهم رب زدنی علما

☆ طوئف زادے اگر اس طوائف سے نکاحِ صحیح نہیں ہوا تھا اور بلا نکاح وطی حرام کے وہ پیدا ہوئے ہیں ان کا نسب اس حرام کار سے ثابت نہیں ہوتا۔ ☆ وہ اس حرام کار کی میراث میں کسی وراثت سے کوئی حصہ نہیں لے سکتے۔ اور ان کو اس کے مالِ متروکہ سے کچھ نہیں پہنچتا۔ چنانچہ یہ امر عبارت صفحہ ۵۰

جلد ہشتم بحرالرائق سے ظاہر ہے حیث قال

و فی المضمرات اعلم بان الکفار یتوارثون فیما بینھم بالاسباب التی یتوارث بھا المسلمون من نسب او سبب او نکاح ولا خلاف انھم لا یرثون بالانکحة التی لا تصح بین المسلمین بحال نحو نکاح المحارم بنسب اور ضاع و نکاح المطلقة قبل التزویج بزوج آخر[۱]

(ترجمہ: مضمرات میں ہے کہ کفار آپس میں ان اسباب کی بنا پر وراثت پاتے جن کی وجہ سے مسلمان وراثت کے مستحق ہوتے ہیں۔ مثلاً نسب یا سبب یا نکاح اور اس بارے میں میں کوئی اختلاف نہیں کہ وہ ان نکاحوں کے باعث وراثت نہیں پاتے جو مسلمانوں کے درمیان کسی صورت میں بھی صحیح نہیں۔ مثلاً نسب، رضاعت کے باعث محارم کے ساتھ نکاح یا جس عورت کو تین طلاقیں دی جا چکی ہوں اس کے ساتھ دوبارہ نکاح بغیر اس کے کہ وہ کسی دوسرے خاوند کے ساتھ نکاح کرے)

☆ البتہ اگر زانیِ مذکور اپنی حینِ حیات میں بحالتِ صحت وتندرستی وثباتِ ہوش وحواس ان طوائف زادوں کو جو بلا نکاح پیدا ہوئے تھے یا کسی اور کو اپنی کچھ جائداد یا کل جائداد ھبہ کر کے قبضہ کرادے بلاشبہ وہ موھوب لہ کہ جس کو وہ ہبہ کر دے ملک ہو جائے گی۔ لہٰذا بعد موتِ واہب کوئی وارث دعویٰ نہیں کر سکتا۔ فقط

حررہ: العبد الراجی رحمۃ ربہ القوی

ابو محمد محمد دیدار علی الرضوی الحنفی

مسجد جامع اکبر آباد



---

[۱] البحر الرائق : جلد ۸، صفحہ ۵۷۱، دار المعرفہ بیروت

## ﴿فتویٰ نمبر......318﴾

## سوال

کیا فرماتے ہیں علماء دین و مفتیانِ شرع متین اس مسئلہ میں کہ میری زوجہ نے وقتِ انتقال ایک لڑکی بارہ یوم کی چھوڑی۔ اور وہ لڑکی بھی اپنی ماں سے نو یوم بعد مرگئی۔ اب میری زوجہ کے ورثہ میں اس کی خالہ نانی پھوپھی زندہ ہیں۔ مرحومہ کا مہر دو سو روپیہ کا تھا اور زیور برتن کپڑے وغیرہ جو اس کی والدین نے جہیز میں دیا تھا تقریباً پچاس روپیہ کے مالیت کا تھا۔ لہٰذا ازروئے شرع شریف اس کی زیور اور مہر وغیرہ پانے کا کون کون مستحق ہوسکتا ہے؟

۱۷ رجب ۳۶ھ

کریم خان ساکن محلہ رکاب گنج آگرہ



## الجواب

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔

اللھم رب زدنی علما

صورتِ مسئولہ میں بعد ماتقدم علی الارث کل مال زوجۂ کریم خان کے بتیس (۳۲) حصہ کر کے تیئس (۲۳) حصہ کریم خان کو دیئے جائیں گے اور نو (۹) زینب نانی زوجۂ کریم خان کو دیئے جائیں گے۔

صورتہ ھکذا

زوجۂ کریم خان مسئلہ

میت

| عمہ | خالہ | ام الام زینب | بنت مریم | زوج کریم خان |
|---|---|---|---|---|
| م | م | ۲/۳/۶ | ۶/۹ | ۳/۴/۸ |

مریم مسئلہ ۶

میت

| اب کریم خان | ام ام الام زینب | خالۃ الام | عمۃ الام |
|---|---|---|---|
| ۵/۱۵ | ۱/۳ | م | م |

الاحیاء

| کریم خان | زینب |
|---|---|
| ۲۳ | ۹ |

المبلغ

۳۲

حررہ: العبد الراجی رحمۃ ربہ القوی /
ابو محمد محمد دیدار علی الرضوی الحنفی
جامع مسجد اکبرآباد



﴿فتویٰ نمبر......319﴾

## سوال

کیا فرماتے ہیں علماءِ دین اندریں صورت کہ زید نے وقتِ انتقال ایک زوجہ زینب اور بیٹا خیراتی اور دو بنت تمیزن اور اللہ رکھی چھوڑے۔ بعدہ اللہ رکھی کا انتقال ہوا۔ اس نے ایک زوج حسنی بیگ، ابن محمد بیگ، بنت معصومن، ماں زینب، چھوڑی۔ بعدہ زینب کا انتقال ہوا۔ اس نے ابن خیراتی، بنت تمیزن، ابن البنت محمد بیگ، بنت البنت معصومن، چھوڑی، ترکہ زید کس طرح تقسیم ہوگا؟

۹ رجب ۳۶ھ

اسٹیشن ماسٹر سابق ریاست الور

## الجواب

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔

اللھم رب زدنی علما

صورت مسئولہ میں بعد ماتقدم علی الارث اور دینِ مہر وغیرہ کے کل مالِ زید کے گیارہ سو باون (۱۱۵۲) حصہ کر کے چھ سو اٹھائیس (۶۲۸) حصہ خیراتی کو اور تین سو چودہ (۳۱۴) حصہ تمیزن کو اور تریسٹھ (۶۳) حصہ حسنی بیگ کو اور اٹھانوے (۹۸) حصہ محمد بیگ کو اور انچاس (۴۹) حصہ معصومن کو دیے جائیں گے۔ فقط

صورتہ ھکذا

زید مسئلہ

میت

| زوجہ زینب | ابن خیراتی | بنت تمیزن | بنت اللہ رکھی |
|---|---|---|---|
| ۱/۴/۱۴۴ | ۱۴/۵۰۴ | ۷/۲۵۲ | ۷ |

اللہ رکھی مسئلہ

میت

| زوج حسنی بیگ | ابن محمد بیگ | بنت معصومن | ام زینب |
|---|---|---|---|
| ۳/۹/۶۳ | ۱۴/۹۸ | ۷/۴۹ | ۲/۶/۴۲ |

زینب مسئلہ

میت

| ابن خیراتی | بنت تمیزن | ابن البنت محمد بیگ | بنت البنت معصومن |
|---|---|---|---|
| ۲/۱۲۴ | ۱/۶۲ | م | م |

الاحیاء

| خیراتی | تمیزن | حسنی بیگ | محمد بیگ | معصومن |
|---|---|---|---|---|
| ۶۲۸ | ۳۱۴ | ۶۳ | ۹۸ | ۴۹ |

المبلغ

۱۱۵۲

حررہ: العبد الراجی رحمۃ ربہ القوی

ابو محمد محمد دیدار علی الرضوی الحنفی

مسجد جامع اکبر آباد



## ﴿فتویٰ نمبر......320﴾

## سوال

کیا فرماتے ہیں علماءِ دین ومفتیانِ شرع متین اس مسئلہ میں کہ پھوپھی اگر لاولد مری تو اس کے مال سے بھتیجے، بھتیجیوں کا شرعاً کوئی حصہ ہے یا نہیں؟ اور اگر ہے تو ہر ایک کو کس قدر مال متروکہ سے ملے گا؟

۱۰ رمضان المبارک ۱۳۳۶ھ

عبدالعزیز ملنگ دہلوی

## الجواب

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔

اللھم رب زدنی علما

اگر پھوپھی نے جو لاولد مری ہے۔ بجز بھتیجے بھتیجیوں کے اور کوئی وارث شرعاً بھائی، بہن، باپ، یا شوہر وغیرہم نہیں چھوڑا تو بعد ماتقدم علی الارث کل مال بھتیجوں میں برابر تقسیم کر دیا جائے گا۔ اور بھتیجیوں کو بھتیجوں کی موجودگی میں کچھ نہ ملے گا۔ اس واسطے کہ بھتیجے عصبہ ہیں اور بھتیجی ذوالارحام۔☆ اور عصبہ کی موجودگی میں ذوالارحام کو کچھ نہیں ملتا۔ فقط

حررہ: العبدالراجی رحمۃ ربہ القوی

ابومحمد محمد دیدار علی المشہدی الرضوی الحنفی

المفتی فی جامع اکبرآباد



﴿فتویٰ نمبر......321﴾

## سوال

کیا فرماتے ہیں علماءِ دین ومفتیانِ شرعِ متین اس صورت میں کہ ہندہ نے انتقال کیا۔ اور بجز جہیز اور کچھ مال نہیں چھوڑا۔ اور وارث فقط خاوند اور باپ اور ماں اور دو بہن' ایک بھائی کو چھوڑا ہے۔ اندریں صورت مالِ متروکہ ہندہ کیوں کر تقسیم ہوگا؟

فضل اللہ گٹھیا ماموں بھانجہ شہر آگرہ

## الجواب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

صورتِ مسئولہ میں بعد ماتقدم علی الارث کل مالِ متروکہ ہندہ کے چھ (۶) حصہ کر کے نصف مال یعنی تین (۳) حصہ شوہرِ ہندہ کو اور سدس یعنی ایک (۱) حصہ ماں کو اور ماقبی دو (۲) حصہ والدِ ہندہ کو ملیں گے۔ اور موجودگیِ عصبہ قریب باپ میں بھائی بہن کو کچھ نہیں ملتا۔ فقط

حررہ: العبد الراجی رحمۃ ربہ
ابو محمد محمد دیدار علی المفتی فی
جامع اکبر آباد



## ﴿فتویٰ نمبر......322﴾

## سوال

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین کہ زید کا انتقال ہوگیا۔اس نے ایک زوجہ دولڑکیاں اور تین لڑکے چھوڑے۔بعد کچھ عرصہ کے زوجہ کا بھی انتقال ہوگیا۔زوجہ کا بھائی مہر کا دعوی کرنا چاہتا ہے۔رقم کل ۴۵ عدد گنیان زیور قریب سات سو کے سب ماموں کے پاس ہے۔اب ہم کس طرح تقسیم کریں؟

شریف حسین۔حجام آگرہ

## الجواب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

صورتِ مسئولہ میں بعد ماتقدم علی الارث دینِ مہر وغیرہ کل مالِ زید کے ۶۴ حصہ کرکے چودہ (14) چودہ (14) حصہ تینوں بیٹوں کو اور سات (۷) سات (۷) دونوں بیٹیوں کو اور آٹھ (۸) حصہ زوجہ کو دیئے جائیں گے۔اور پھر مہر کل مالِ مریم کے آٹھ (۸) حصہ کرکے دو (۲) دو (۲) حصہ تینوں بیٹوں کو ایک (۱) ایک (۱) حصہ دونوں بیٹیوں کو ملے گا اور بیٹوں کی موجودگی میں بھائی کو کچھ نہیں ملے گا۔

صورتہ ھکذا

زید مسئلہ ۶۴/۸

میت

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| زوجہ | ابن | ابن | ابن | بنت | بنت |
| مریم | زید | عمر | بکر | مریم | خانم |
| ۸ | ۱۴ | ۱۴ | ۱۴ | ۷ | ۷ |

مریم مسئلہ ۸

میت

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ابن | ابن | ابن | بنت | بنت | اخ |
| ۲ | ۲ | ۲ | ۱ | ۱ | محروم |

حررہ: العبد الراجی رحمۃ ربہ القوی

ابو محمد محمد دیدار علی الرضوی المشہدی المفتی فی جامع اکبر آباد

## فتویٰ نمبر......323

### سوال

کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیانِ شرع متین اس مسئلہ ذیل میں۔ایک شخص نے بعد انتقال دو وارث چھوڑے ایک زوجہ ولڑکا۔اور کچھ اثاثہ مثل زیور وغیرہ وہ اپنی حیات میں اپنے دوادارو وغیرہ میں فروخت کر کے صرف کر گیا۔ماقبی اثاثہ تجہیز وتکفین وفاتحہ اورسوم میں صرف ہوا۔سوم کے روز ہی خوش دامن اور خسرا پنی لڑکی کو بہکا کر اپنے مکان میں لے گئے۔حتی کہ ایامِ عدت کا بھی خیال نہ کیا۔اورلڑکے مرحوم کو جو تقریبا ڈیڑھ سال کا ہے متوفی کے والدین کے پاس چھوڑ گئے۔اب والدینِ زوجہ مرحوم سے اپنا سامانِ جہیز والدینِ مرحوم سے طلب کرتے ہیں اس صورت میں زوجہ متوفی مستحق پانے سامانِ جہیز کے ہوسکتی ہے یانہیں؟ جواب باصواب سے ازروئے قانونِ شرع آگاہی بخشی جاوے۔

۲۵شوال ۱۳۳۶ھ

### الجواب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

☆ صورتِ مسئولہ میں بعد منہائی مصارفِ تجہیز وتکفین واداءِ دین مہر وغیرہ ماتقدم علی الارث کل مال ماقبی زید کے چوبیس (۲۴) حصہ کر کے تین حصہ زوجہ کو دیئے جائیں گے اور چار (۴) چار (۴) حصہ ماں باپ کو اور تیرہ (۱۳) حصہ باقی ابن زید کو دیئے جائیں گے۔

☆ اور علاوہ مصارفِ تجہیز وتکفین بطریقِ متوسط فاتحہ،سوم وغیرہ میں بلا اجازت دیگر ورثہ جس وارث نے مالِ زید سے صرف کیا ہے وہ فقط اس کے حصہ سے وضع کرلیا جائے گا۔☆اور حصہءِ نابالغ اگر باجازتِ دیگر ورثہ صرف کیا گیا ہے تو سب کے حصوں سے بقدر اس کے حصوں کے وضع ہو جائے گا۔

☆ اور کل سامانِ جہیز کی حق دار بلاشبہ زوجہ زید ہے۔اس واسطے کہ عرفاً کل سامانِ جہیز ماں باپ اپنی لڑکی کو ہی دیا کرتے ہیں ☆اور لڑکے کی پرورش کا اس کو اختیار ہے۔اگر وہ چاہے اس کو حقِ پرورش حاصل ہے۔

ورنہ پرورش کرنے پراس پر بقولِ صحیح جبر نہیں ہوسکتا۔ چنانچہ صفحہ ۳۸۷ فتاوی قاضی خان میں ہے:

**و اذا امتنعت الام عن امساک الولد و لیس لها زوج اختلفوا فیه قال الفقیه ابوجعفر والفقیه ابو اللیث رحمهما الله تعالی یجبر الام علی امساک الولد و قال مشائخنا رحمهم لا تجبر لان الام لا تجبر فی الصحیح[1] انتهی مختصرا بقدر الحاجة.**

(ترجمہ: ماں نے بچے کو اپنے پاس روکے رکھنے سے انکار کردیا۔ اوراس کا خاوند بھی نہیں۔ اس بارے میں علمائے کرام کا اختلاف ہے۔ امام فقیہ ابوجعفر اور امام فقیہ ابواللیث رحمۃ اللہ علیہما نے فرمایا اس کو مجبور کیا جائے گا کہ بچے کو اپنے پاس رکھے اور ہمارے مشائخ رحمۃ اللہ علیہم نے فرمایا اس پر جبر نہ کیا جائے گا کیوں کہ صحیح قول کی روسے ماں پر جبر نہیں کیا جاسکتا)

حررہ: العبدالراجی رحمۃ ربہ القوی

ابومحمد محمد دیدارعلی الرضوی الحنفی

مسجد جامع اکبرآباد



[1] الفتاوی القاضی خان: جلد ۱، صفحہ ۱۹۴، بلوچستان بک ڈپو کوئٹہ

## ﴿فتویٰ نمبر......324﴾

### سوال

اللہ بخش، خدا بخش، مولا بخش، تینوں بھائیوں نے ایک جائداد پختہ مکان اور کچھ زمین شرکت میں خریدی۔ پھر اللہ بخش کا انتقال ہوا۔ اس نے وقتِ انتقال علاوہ جائداد مذکور کے دوڈھائی سو کا زیور بھی چھوڑا۔ اور یہ وارث چھوڑے۔ زوجہ مسماۃ فیاضی، ماں مسماۃ رحمان بی بی اور دو بھائی۔ ان کی میراث کس طرح تقسیم ہوگی ؟بینوا توجروا

سائل: خدا بخش سکنہ نائی کی منڈی حلقہ ہدن خان

۲۷ شوال ۱۳۳۶ھ

### الجواب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

صورتِ مسئولہ میں بعد ما تقدم علی الارث تیسرے حصے جائدادِ مشترکہ اور زیورِ متروکہٴ اللہ بخش سے جائداد اور زیور اللہ بخش چوبیس (۲۴) حصے کر کے چھ (۶) حصے زوجہ کو دیئے جائیں گے اور چار (۴) حصے ام یعنی والدہٴ اللہ بخش کو اور سات (۷) سات (۷) حصہ دونوں بھائیوں مسمی خدا بخش اور مولا بخش کو دیئے جائیں گے۔

واللہ أعلم بالصواب

حررہ: العبد الراجی رحمۃ ربہ القوی

ابو محمد محمد دیدار علی الرضوی الحنفی

مسجد جامع اکبرآباد



## ﴿فتویٰ نمبر......325﴾

## سوال

کیا فرماتے ہیں علماءِ دین اس مسئلہ میں کہ زید مر گیا۔ زید کی دو بہنیں تھیں۔ اور حقیقی بھائی کوئی نہیں تھا۔ صرف ایک بہنوئی موجود ہے۔ اور دونوں بہنیں زید کی حیات ہی میں مر گئیں تھیں۔ زید کی دونوں بہنوں کے دو لڑکے موجود ہیں۔ یعنی ایک لڑکا ایک بہن کا اور ایک لڑکا دوسری بہن کا۔ زید کے حقیقی چچا کا ایک لڑکا موجود ہے۔ زید اپنے بھانجہ کے مکان پر مرا۔ صرفہ علاج وخوراک زید کے بھانجہ نے اپنے ذاتی روپیہ سے کیا۔ اب بتلایئے کہ حسب شرع شریف بھانجوں کا کیا ترکہ ہوگا؟ اور حقیقی چچازاد بھائی کا کیا ترکہ ہوگا؟ کیونکہ زید کی اولاد و بیوی وغیرہ کچھ نہیں ہے۔ اور صرفہ خوراک و علاج جو زید کے بھانجہ کا ہوا ہے وہ شرعا پانے کا مستحق ہے یا نہیں؟۔

۱۹ ذی قعدہ ۳۶ھ

صوبہ دار علی رضا خان محلّہ لاڈپورہ راجپوتانہ



## الجواب

بعد تقدم علی الارث بصورت ہونے ورثا اس قدر جو درجِ سوال ہیں کل مال زید کا زید کے چچا کے بیٹے کو ملے گا۔ اس واسطے کہ وہ عصبہ ہے۔

کما فی السراجی

اما العصبة بنفسه فکل ذکر لا تدخل فی نسبته الی المیت انثی و هم اربعة اصناف جزء المیت واصله و جزء ابیه و جزء جده الاقرب فالا قرب یرجحون بقرب الدرجة أعنی أولٰهم بالمیراث جزء المیت أی البنون ثم بنوهم وان سفلوا ثم أصله أی الأب ثم الجد أی أب الأب وإن علا ثم جزء أبیه أی الإخوة ثم بنوهم وإن سفلوا ثم جزء جده ای

الاعمام ثم بنوهم و ان سفلوا[1]

(ترجمہ: عصبہ بنفسہ ہر وہ مرد ہوتا ہے کہ میت کے ساتھ اس کے رشتہ میں کوئی عورت داخل نہ ہو۔ اور اس کی چار قسمیں ہیں۔ (۱) جزء المیت (۲) اصل المیت (۳) جزء اب المیت (۴) جزء جد الاقرب ثم الاقرب یہ تمام درجہ کے قرب کے ساتھ ترجیح پائیں گے۔ یعنی ان تمام میں میت کی میراث کا سب سے زیادہ حق دار میت کا جزء یعنی اس کے بیٹے پھر بیٹوں کے بیٹے ہیں اگرچہ وہ کتنے ہی نیچے کیوں نہ ہوں۔ ان کی عدم موجودگی میں میتِ اصل یعنی باپ پھر دادا اگرچہ وہ کتنا ہی اونچے درجہ کا ہوا۔ اس کے بعد میت کے باپ کی جزء یعنی بھائی پھر ان کے بھائی ان کے بیٹے اگرچہ وہ کتنے ہی نیچے ہوں وارث ہوں گے۔ ان کے بعد میت کے دادا کی جزء یعنی چچا پھر ان کے بیٹے اگرچہ نیچے ہوں وارث ٹھہریں گے)

☆ اور بھانجوں کو موجودگیِ ابن العم میں کچھ نہیں ملتا اس واسطے کہ وہ ذوی الارحام سے ہیں۔

اور اگر بھانجوں نے اپنے پاس سے باوصف موجود ہونے مالِ زید کے علاج و خوراک زید میں صرف کیا ہے اس کا ان کو ثواب ملے گا۔ مالِ زید سے وہ صرفہ نہیں لے سکتے اس واسطے کہ بعد موت زید کے وہ مال چچا کے بیٹے کا ہو گیا۔ البتہ اگر بطریقِ قرض زید کو اگر روپیہ دے کر اس کے علاج و خوراک میں صرف کیا تھا تو بشرط ثابت ہو جانے اس امر کے بشہادتِ شہودِ معتبر مالِ زید سے اپنا قرض وصول کر سکتے ہیں۔

حررہ: العبد الراجی رحمۃ ربہ القوی

ابو محمد محمد دیدار علی الرضوی الحنفی

مسجد جامع اکبر آباد



---

[1] السراجی: صفحہ ۱۴، مطبوعہ مکتبہ امدادیہ، ملتان

## ﴿فتویٰ نمبر......326﴾

## سوال

کیا فرماتے ہیں علماءِ شریعتِ غرا اس مسئلہ میں کہ زید نے ایک اپنی زوجہ وارث اور ایک بہن ضعیفہ وارث چھوڑی۔ اور مبلغ تین سو روپیہ کا قرض جو بعد نکاح چھوڑا۔ اور مبلغ پانچسو روپیہ مہر کے چھوڑا۔ پہلے دین مہر ادا کیا جائے یا قرضہ؟ اور بہن کا اگر ہے حصہ تو کتنا؟ اور بہن نے بعد فوتیدگی اپنے بھائی کے جو کچھ روپیہ نقد و اشیا' ظروف خیانت سے یا رضامندی سے اپنی بھاوجہ سے زائد وصول کر لیے یہ اس میں یعنی اگر حصہ بہن کا ہے محسوب ہو سکتا ہے یا نہیں؟ اور جائداد جو چھوڑی ہے ذاتی زید کی ہے موروثی نہیں ہے؟

۱۷ شوال ۳۶ھ

## الجواب

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔

اللھم رب زدنی علما

صورتِ مسئولہ میں کل مالِ متروکہ زید سے بعد تجہیز و تکفین جو کچھ بچے اس سے اس کے ذمہ جس قدر قرض ہو خواہ قرضہ مہر ہو یا علاوہ اس کے وہ سب ادا کیا جائے گا۔ چنانچہ صفحہ ۵۳۶٬۵۳۵ درمختار میں ہے

**یبدأ من ترکۃ المیت بتجھیزہ یعم التکفین من غیر تقتیر ولا تبذیر تقدم دیونہ التی لھا مطالب من جھۃ العباد[1] انتھی مختصرا**

(ترجمہ: میت کے ترکہ میں سب سے پہلے اس کی تجہیز پر کیا جائے گا۔ اس میں اس کا کفن بھی داخل ہے۔ جو کنجوسی اور فضول خرچی کے بغیر کیا جائے گا۔ ☆ اس کے بعد اس کے وہ قرض ادا کیے جائیں گے جن کا مطالبہ بندوں کی جانب سے ہوگا)

[1] الدر المختار مع رد المحتار: جلد ۱۰' صفحہ ۲۱۰٬۲۰۹' مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت

☆ اور پھر بعد اداءِ دیون اور اجراءِ وصیت کے تہائی مال باقی سے اگر میت نے وصیت غیر وارث کو کی ہو۔ اگر کچھ بچے اس کے چار حصہ کر کے ایک حصہ زوجہ کو دیا جائے گا اور تین حصہ بہن کو بطریق فرضیت اور ایک بطریقِ رد۔ اور رضامندی سے زوجہ زید نے جس قدر مال زید کی بہن کو دے دیا اس کے علاوہ جو خیانت سے زید کی بہن نے لیا ہے وہ بلاشبہ اس کے حصہ سے مجرا لیا جائے گا اگر اس کا ثبوت شرعاً حتِ زید پر ہو جائے۔

حررہ: العبد الراجی رحمۃ ربہ القوی

ابو محمد محمد دیدار علی الرضوی الحنفی

مسجد جامع اکبر آباد



## ﴿فتویٰ نمبر......327﴾

## سوال

بحضور جناب مفتی صاحب جامع مسجد آگرہ

السلام علیکم مہربانی فرما کر غلام علی مرحوم کے حصص تقسیم فرما کر ممنون مشکور فرمائیں والسلام

غلام علی مرحوم نے قضا کی اور زندہ چھوڑا اصغر علی' تراب علی' امان علی' مسماۃ امامی جان' پسران و دخترِ غلام علی مرحوم اصغر علی نے قضا کی زندہ چھوڑا مسماۃ بسم اللہ و مسماۃ بندو دختران اصغر علی مرحوم اور تراب علی و امان علی و مسماۃ امامی جان

مسماۃ بسم اللہ نے قضا کی زندہ چھوڑا زید و بکر پسرانِ مسماۃ بسم اللہ مرحومہ اور مسماۃ بندو دختر علی اصغر مرحوم اور تراب علی و امان علی و مسماۃ امامی جان

مسماۃ بندو نے قضا کی زندہ چھوڑا عبداللہ پسر مسماۃ بندو مرحومہ اور تراب علی و امان علی و مسماۃ امامی جان پسران و دخترِ غلام علی اور زید و بکر پسران بسم اللہ

مسماۃ امامی جان نے قضا کی زندہ چھوڑا احمد بخش مراد بخش پسرانِ مسماۃ امامی جان اور زید و بکر و عبداللہ اور تراب علی و امان علی

احمد بخش نے قضا کی زندہ چھوڑا مسماۃ عشو بیوہ و محمود بخش و مولا بخش و الٰہی بخش و مسماۃ آمنہ پسران و بیوہ و دختر احمد بخش مرحوم اور مراد بخش اور زید و بکر و عبداللہ و تراب علی و امان علی

مراد بخش نے قضا کی زندہ چھوڑا مسماۃ زبیدہ بیوہ و عبدالواحد ورموں و مسماۃ جیبو و مسماۃ عشو و مسماۃ اللو و مسماۃ وللو پسران و دختران و بیوہ مراد بخش مرحوم و مسماۃ عشو و محمود بخش و الٰہی بخش و مولا بخش و مسماۃ آمنہ پسران و دخترِ بیوہ احمد بخش اور زید و بکر و عبداللہ اور تراب علی و امان علی۔

تراب علی نے قضا کی زندہ چھوڑا محبوب علی و بشارت علی و حکمت علی و مسماۃ اللو پسران و دخترِ تراب علی مرحوم اور امان علی پسرِ غلام علی اور مسماۃ زبیدہ بیوہ و عبدالواحد ورموں و مسماۃ جیبو و مسماۃ عشو و مسماۃ اللو و مسماۃ وللو

پسران ودختران وبیوہ مراد بخش اور مساۃ عشو بیوہ ومحمود بخش والٰہی بخش ومولا بخش ومساۃ آمنہ پسران ودختر وبیوہ احمد بخش مرحوم اور زید وبکر پسران مساۃ بسم اللہ مرحومہ اور عبداللہ پسر مساۃ بندو مرحومہ۔

امان علی نے قضا کی زندہ چھوڑا احسان علی وفیاض علی ومساۃ نین ومساۃ بجن پسران ودختران امان علی مرحوم اور محبوب علی وبشارت علی وحکمت علی ومساۃ اللو پسران ودختر تراب علی مرحوم اور مساۃ عشو ومحمود بخش والٰہی بخش ومولا بخش ومساۃ آمنہ پسران ودختر وبیوہ احمد بخش مرحوم اور عبداللہ پسرِ مساۃ بندو مرحومہ وزید وبکر پسرانِ مساۃ بسم اللہ مرحوم اور مساۃ زبیدہ بیوہ وعبدالواحد رمون ومساۃ جیبو ومساۃ عشو ومساۃ اللو ومساۃ وللو پسران ودختران وبیوہ مراد بخش۔ کل ۲۳ ورثہ زندہ موجود ہیں۔

۱۶ شوال ۳۶ھ

## الجواب

وھو الموفق للصواب

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔

اللھم رب زدنی علما

اللھم رب زدنی علما ۔ صورتِ مسئولہ میں کل مال منقولہ وغیر منقولہ غلام علی مرحوم کے بعد ما تقدم علی الارث پینتیس ہزار دوسواسی (۳۵۲۸۰) حصہ کر کے ایک ہزار چھ سواسی (۱۶۸۰) زید کو اور اتنے بکر کو تین ہزار تین سو ساٹھ (۳۳۶۰) عبداللہ کو اور اتنے ہی عشو زوجہ احمد بخش کو اور سات ہزار چودہ (۷۰۱۴) محمود بخش کو اتنے ہی مولا بخش کو اتنے ہی الٰہی بخش کو اور تین سو ستاون (۳۵۷) آمنہ کو اور اتنے ہی زبیدہ واللو وجیبو وعشو وللوا مو اور سات سو چودہ (۷۱۴) عبدالواحد کو اور تین سو چونسٹھ (۳۶۴) محبوب علی، بشارت علی، حکمت علی کو ایک ہزار چھ سو بتیس (۱۶۳۲) اللو بنت مراد بخش اور تین ہزار آٹھ سو آٹھ (۳۸۰۸) احسان علی کو اور اتنے ہی فیاض علی کو اور ایک ہزار نو سو چار (۱۹۰۴) نین کو اور اتنے ہی بجن کو دیے جائیں گے۔

صورته هكذا

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| زید | بکر | عبداللہ | عشوزوجہ احمد بخش | محمود بخش |
| ۱۶۸۰ | ۱۶۸۰ | ۳۳۶۰ | ۳۵۷ | ۷۰۱۴ |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| الٰہی بخش | مولا بخش | آمنہ | زبیدہ | امو | جیبو | عشو | اللو | وللو |
| ۷۰۱۴ | ۷۰۱۴ | ۳۵۷ | ۳۵۷ | ۳۵۷ | ۳۵۷ | ۳۵۷ | ۳۵۷ | ۳۵۷ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عبدالواحد | محبوب علی | بشارت علی | حکمت علی | اللو |
| ۷۱۴ | ۳۶۴ | ۳۶۴ | ۳۶۴ | ۱۶۳۲ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| احسان علی | فیاض علی | نین | بتن |
| ۳۸۰۸ | ۳۸۰۸ | ۱۹۰۴ | ۱۹۰۴ |

حررہ: العبدالراجی رحمۃ ربہ القوی

ابو محمد محمد دیدار علی الرضوی الحنفی

مسجد جامع اکبر آباد



## ﴿فتویٰ نمبر......328﴾

## سوال

ایک متوفی مسلمان کے دوفرزند ایک چھوٹا دیگر بڑا ہے ان میں سے زائد حصہ جائداد متروکہ کا کون حقدار ہے؟ اور جائداد کی باہمی کس طرح پر تقسیم ہوگی؟

## الجواب

بسم الله الرحمن الرحیم.

☆ تقسیمِ میراث میں چھوٹے بڑے کی رعایت نہیں کی جاتی۔ بصورت نہ ہونے کسی اور وارث کے بعد مصارفِ تجہیز وتکفین اور اداءِ دینِ میت خواہ دین مہر یا کسی اور کا ہو اور اداءِ وصیتِ میت تہائی مال سے اگر علاوہ وارث کسی اور کو وصیت کی ہو۔ کل مال میت سب برابر سب بیٹوں میں تقسیم ہوگا۔ کسی کے حصہ میں بوجہ خورد و کلاں ہونے کے ایک رتی کی کمی بیشی جائز نہیں۔

ھکذا فی جمیع کتب الفرائض

(ترجمہ: علم میراث کی تمام کتابوں میں اسی طرح ہے)

حررہ: العبد الراجی رحمۃ ربہ

ابومحمد محمد دیدار علی المفتی فی جامع اکبرآباد



## ﴿فتویٰ نمبر......329﴾

## سوال

کیا فرماتے ہیں علماءِ دین و مفتیانِ شرعِ متین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص محمد جان ہے۔ اس کے دو پسر یونس خان و یوسف خان تھے۔ جن جملہ ان کے یونس خان فوت ہو گیا۔ یوسف خان موجود ہے۔ لیکن متوفی یونس خان متوفی نے دو پسر صلبی چھوڑے۔ بعدہ محمد جان بھی فوت ہو گیا۔ اب فرمایئے کہ محمد خان کی جائداد اور ترکۂ گزاشتہ سے یونس خان متوفی کے دونوں لڑکوں یعنی محمد خان کے پوتوں کو بروئے قرآن و حدیث حصہ ملے گا یا نہیں اور وہ حصہ پاسکتے ہیں یا نہیں؟

۱۴ رمضان ۱۳۳۶ھ

حافظ عبدالرحیم بیگ از مقام بھرت پور



## الجواب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

و علیکم السلام رحمہ اللہ و برکاتہ

چونکہ یونس خان' محمد جان کے سامنے فوت ہو گیا لہٰذا یونس خان متوفی کو جائداد محمد خان سے کچھ نہیں ملے گا۔ اور محمد خان نے وقتِ انتقال چونکہ ایک بیٹا یوسف خان چھوڑا ہے اور دو پوتے یونس خان متوفی کے حقیقی بیٹے ہیں ☆ لہٰذا بیٹے کی موجودگی میں پوتوں کو کچھ نہیں مل سکتا۔ اس واسطے کہ عصبۂ اقرب کی موجودگی میں عصبۂ بعید کو کچھ نہیں ملتا۔ فقط

حررہ: العبدالراجی رحمۃ ربہ القوی
ابو محمد محمد دیدار علی الحنفی المشہدی المفتی
فی جامع اکبر آباد



## ﴿فتوی نمبر......330﴾

## سوال

کیا فرماتے ہیں علمائے دین وحامیانِ شرع متین کہ شیخ الٰہی بخش نے انتقال کیا۔ انہوں نے تین لڑکیاں مسمیان منتو، بندو، عنتو اور ایک پوتا منیرالدین، ایک بیوہ مسماۃ جانی بیگم چھوڑے۔ بعدہ مسماۃ عنتو نے انتقال کیا۔ اس کی دو لڑکیاں اور دو لڑکے اور ایک شوہر چھوڑا۔ پھر زوجہ مسماۃ جانی بیگم کا انتقال ہوا۔ پھر مسماۃ منتو کا انتقال ہوا اس نے دو لڑکے ایک لڑکی اور ایک شوہر چھوڑا۔ بینوا توجروا

۲۴ شعبان ۱۳۳۶ھ

## الجواب

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔

اللھم رب زدنی علما

صورتِ مسئولہ میں مالِ نبی بخش کے بارہ ہزار نو سو ساٹھ (۱۲۹۶۰) حصہ کر کے تین ہزار پانچ سو اسی (۳۵۸۰) بندو کے دیئے جائیں گے۔ اور تین ہزار چار سو (۳۴۰۰) منیرالدین کو اور سات سو بیس (۷۲۰) حمدو اور پانچ سو ساٹھ (۵۶۰) زید کو اور پانچ سو ساٹھ (۵۶۰) خالد کو اور اسی قدر مسعود کو اور پانچ سو سینتیس (۵۳۷) محمودہ کو بعد ماتقدم علی الارث حصص مذکورہ کر کے دیئے جائیں گے واللہ اعلم وعلمہ احکم.

صورتہ ھکذا

الٰہی بخش مسئلہ ۴/۲/۷/۶۴۸/۱۲۹۶۰

میت

| ابن الابن | بنت | بنت | بنت | زوجہ |
|---|---|---|---|---|
| منیرالدین | بندو | عنتو | منتو | جانی بیگم |
| ۱۵/۱۳۵/۲۷۰۰ | ۱۶/۱۴۴/۲۸۸۰ | ۱۶ | ۱۶/۱۴۴ | ۳/۹/۸۱ |

عمرو مسئلہ ۱۲/۲/۷

میت — توافق بالثمن — بیدہ ۲/۱۶

| زوج | ابن | ابن | بنت | بنت | ام |
|---|---|---|---|---|---|
| عمرو | زید | خالد | مریم | فاطمہ | جانی بیگم |
| ۳/۱۸/۳۶/۷۲۰، | ۱۴/۲۸/۵۶۰، | ۱۴/۲۸/۵۶۰، | ۷/۱۴/۲۸۰ | ۷/۱۴/۲۸۰ | ۲/۱۲/۲۴ |

جانی بیگم مسئلہ

میت — بیدہ ۳۵/۱۰۵

| بنت | بنت | ابن الابن |
|---|---|---|
| منتو | بندو | منیرالدین |
| ۱/۳۵ | ۱/۳۵/۷۰۰ | ۱/۳۵/۷۰۰ |

منتو مسئلہ ۴/۲۰

میت — تباین — بیدہ ۱۷۹

| زوج | ابن | ابن | بنت |
|---|---|---|---|
| عمر | محمود | مسعود | محمودہ |
| ۱/۵/۸۹۵ | ۶/۱۰۷۴ | ۶/۱۰۷۴ | ۳/۵۳۷ |

المبلغ

۱۲۹۶۰

الاحیاء

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بندو | منیرالدین | حمدو | زید | خالد | مریم | فاطمہ | عمر |
| ۳۵۸۰ | ۳۴۰۰ | ۷۲۰ | ۵۶۰ | ۵۶۰ | ۲۸۰ | ۲۸۰ | ۵۹۵ |
| محمود | مسعود | محمودہ | | | | | |
| ۱۰۷۴ | ۱۰۷۴ | ۵۳۷ | | | | | |

حررہ: العبدالراجی رحمۃ ربہ القوی

ابومحمد محمد دیدار علی الحنفی المفتی الالوری ثم الاکبرآبادی

واعظ اسلام جامع مسجد اکبرآباد



## ﴿فتویٰ نمبر......331﴾

## سوال

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک عورت فوت ہوئی۔ اس نے چار علاتی بھانجے اور بھانجیاں اور ایک علاتی بھتیجا چھوڑا۔ ایسی صورت میں بھانجوں کو ترکہ ملے گا یا بھتیجے کو یا دونوں کو؟ اور اگر وہ بھتیجا بغیر نکاح کے کسی طوائف وغیرہ کے شکم سے ہو تو اس کو بھانجے کے مقابلے میں حصہ ملے گا یا نہیں؟۔

۱۵شعبان ۳۶ھ

محمد علی میوہ کڑہ

## الجواب

### اللھم رب زدنی علما

بھتیجا عصبہ ہے اور بھانجا بھانجی ذوی الارحام۔ لہٰذا کل مال متوفیہ کا بھتیجا لے گا اور بھانجا بھانجی کو کچھ نہیں ملے گا۔☆ اور اگر وہ بھتیجا بلا نکاح کسی طوائف سے پیدا ہوا ہے چونکہ زنا سے نسب ثابت نہیں ہوتا لہٰذا وہ بھتیجا شرعا بھتیجا نہیں مانا جائے گا۔ اس واسطے اس کو مالِ متروکہ متوفیہ سے کچھ نہیں ملے گا اور کل مال متروکہ متوفیہ کا چونکہ یہاں بمقتضاء ظاہر سوال ایک ہی علاتی بہن سے کل بھانجا بھانجی ہیں لہٰذا ہر بھانجا دو بھانجیوں کے برابر سمجھا جائے گا اور اسی حساب سے بقدران حصہ داروں کو حصہ کر کے دیئے جائیں۔

حررہ: العبد الراجی رحمۃ ربہ القوی

ابو محمد محمد دیدار علی المفتی

فی مسجد جامع اکبر آباد



## ﴿فتویٰ نمبر......332﴾

### سوال

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ شیخ اللہ بخش نے انتقال کیا۔ انہوں نے ایک زوجہ پانچ لڑکے مسمیان احمد حسن، سجاد حسن، محمد حسن، حافظ واجد حسن، امداد حسن اور ایک دختر چھوڑا ہے۔ از روئے شرع شریف متروکہ مال ورثہ پر کس طرح تقسیم ہوگا؟

۲۶ مئی ۱۸ء/۱۵ شعبان ۱۳۳۶ھ

سجاد حسن صابن گڑھ

### الجواب

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔

اللھم رب زدنی علما

صورتِ مسئولہ میں کل مال اللہ بخش کے اٹھاسی (۸۸) حصہ کر کے گیارہ (۱۱) حصہ زوجہ کو اور چودہ (۱۴) چودہ (۱۴) بیٹوں کو اور سات (۷) بیٹی کو دیئے جائیں گے۔

صورتہ ھکذا

اللہ بخش مسئلہ ۸/۸۸

| زوجہ | ابن | ابن | ابن | ابن | ابن | اخت |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱/۱۱ | ۱۴ | ۱۴ | ۱۴ | ۱۴ | ۱۴ | ۷ |

حررہ: العبد الراجی رحمتہ
ابو محمد محمد دیدار علی الحنفی المفتی
جامع اکبرآباد



## ﴿فتویٰ نمبر......333﴾

## سوال

حسب ذیل مسئلہ کے متعلق علمائے دین کیا فرماتے ہیں۔ زید و بکر دو حقیقی بھائی تھے۔ زید نے انتقال کے بعد اپنی منکوحہ بیوی اور ایک نابالغ لڑکے کو چھوڑا۔ قضاء الٰہی سے لڑکا بھی فوت ہو گیا۔ اب صرف زید کی بیوی اور اس کا بھائی بکر موجود ہے۔ پس از روئے شرع شریف زید مرحوم کی کل جائداد کا مالک و حقدار کون ہو سکتا ہے؟ زید کی وفات کے تین ماہ بعد اس کی بیوی کے ایک لڑکی پیدا ہوئی جواب تک موجود ہے۔ ایک لڑکا جو پہلے خاوند سے تھا (اس خاوند کی بھی وفات ہو چکی) وہ بھی موجود ہے۔

امام الدین آگرہ

## الجواب

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔

اللھم رب زدنی علما

صورت مسئولہ میں کل مال زید کے بہتر (۷۲) حصہ کر کے سولہ (۱۶) زینب کو دیے جائیں گے اور بیالیس (۴۲) مریم کو اور سات (۷) زفر کو اور اتنے ہی بکر کو۔ واللہ اعلم. صورتہ ھکذا

زید مسئلہ ۸/۲۴/۷۲

میت

| زوجہ | ابن | بنت | اخ |
|---|---|---|---|
| زینب | خالد | مریم | بکر |
| ۱/۳/۹ | ۱۴ | ۷/۲۱ | م |

مسئلہ خالد

میت بیدہ ۱۴

| | | | |
|---|---|---|---|
| ام | اخت | زفر | عم |
| زینب | مریم | زفر | بکر |
| ۱/۷ | ۳/۲۱ | ۱/۷ | ۱/۷ |

الاحیاء

| | | | |
|---|---|---|---|
| زینب | مریم | زفر | بکر |
| ۱۶ | ۴۲ | ۷ | ۷ |

المبلغ

۷۲

حررہ: العبد الراجی رحمۃ ربہ القوی

ابو محمد محمد دیدار علی الرضوی مفتی

جامع مسجد اکبر آباد



## ﴿فتویٰ نمبر......334﴾

### سوال

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ شیخ اللہ بخش نے انتقال کیا۔ چھ لڑکے ایک دختر ایک زوجہ چھوڑی۔ بعدہ ایک لڑکے نے انتقال کیا جس کے کوئی اولاد نہیں۔ ازروئے شرع شریف ترکہ مورثِ اعلیٰ سے اور برادر سے ہم فرزندان کو کس طرح پہنچتا ہے؟

۲۸ مئی ۱۸ء

شمشاد حسین صابون کڑہ آگرہ

### الجواب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

صورتِ مسئولہ میں بعد ماتقدم علی الارث کل مال اللہ بخش کے تین ہزار چار سو بتیس (۳۴۳۲) حصہ کر کے پانچ سو چھ (۵۰۶) مریم کو دیئے جائیں گے اور پانچ سو بتیس (۵۳۲) عمر کو اور اتنے ہی بکر، خالد، زفر اور حمید کو اور دو سو چھیاسٹھ (۲۶۶) زینب کو۔ صورتہ ھکذا

اللہ بخش مسئلہ ۱۰۴/۸/۳۴۳۲

میت

| بنت | ابن | ابن | ابن | ابن | ابن | ابن | زوجہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| زینب | حمید | زفر | خالد | بکر | عمر | زید | مریم |
| ۷/۲۳۱ | ۱۴/۴۶۲ | ۱۴/۴۶۲ | ۱۴/۴۶۲ | ۱۴/۴۶۲ | ۱۴/۴۶۲ | ۱۴ | ۱/۱۳/۴۲۹ |

زید مسئلہ ۶/۶۶/۳۴

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| میت | | بیدہ ۱۴/۷ | | | | |
| ام | اخ | اخ | اخ | اخ | اخ | اخت |
| مریم | عمر | بکر | خالد | زفر | حمید | زینب |
| ۱/۱۱/۷۷ | ۱۰/۷۰ | ۱۰/۷۰ | ۱۰/۷۰ | ۱۰/۷۰ | ۱۰/۷۰ | ۵/۳۵ |

الاحیاء

| مریم | عمر | بکر | خالد | زفر | حمید | زینب |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۵۰۶ | ۵۳۲ | ۵۳۲ | ۵۳۲ | ۵۳۲ | ۵۳۲ | ۲۶۶ |

المبلغ

۳۴۳۲

حررہ: العبدالراجی رحمۃ ربہ

ابومحمد محمد دیدار علی المفتی

جامع مسجد اکبرآباد



## ﴿فتویٰ نمبر......335﴾

## سوال

بعد حمد و صلوۃ بسید المرسلین .

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ارشاد حسین نے وقت انتقال اپنے کے تین بھائی اور دو زوجہ منکوحہ اور دو دختران بہ تفصیل ذیل چھوڑیں۔ ایک بھائی کا نام ولایت حسین اور دوسرا سخاوت حسین اور تیسرا فیاض حسین اور ایک زوجہ اول مرزائی بیگم اور زوجہ دوئم سکندر بیگم زوجہ اول لاولد کوئی اولاد نہیں۔ اور زوجہ دوم سکندر بیگم کی دو دختر ایک کا نام جعفری بیگم دوسری کا نام ممتازی بیگم۔ جعفری بیگم کا انتقال ہوا جس نے ایک شوہر تجمل حسین اور ایک دختر باقری بیگم چھوڑے۔ دختران کے چچا مسمی ولایت حسین کا انتقال ہوا۔ اور ولایت حسین نے چھ لڑکے چھوڑے ان کو ارشاد حسین کے ورثہ میں سے کیا کیا حصہ کس کس کا ہوگا؟



## الجواب

صورت مسئولہ میں کل مال متروکہ ارشاد حسین کے بعد ماتقدم علی الارث چار سو بتیس (۴۳۲) حصہ کر کے ستائیس (۲۷۔۲۷) دونوں بیویوں ارشاد حسین کو ایک سو چوالیس (۱۴۴) ممتازی کو اور تیس تیس (۳۰،۳۰) حصہ سعادت حسین وفیاض حسین کو اور چھتیس (۳۶) تجمل حسین کو اور ایک سو آٹھ (۱۰۸) باقری کو اور پانچ پانچ (۵،۵) حصہ چھ بیٹوں کو ولایت حسین مرحوم دیئے جائیں گے۔

صورته هکذا:

ارشاد حسین مسئلہ ۲۴/۱۴۴/۴۳۲

میت

| زوجہ | زوجہ | بنت | بنت | اخ | اخ | اخ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| مرزائی بیگم | سکندر بیگم | جعفری | ممتازی | ولایت حسین | سخاوت حسین | فیاض حسین |
| ۹/۲۷ | ۹/۲۷ | ۴۸ | ۴۸/۱۴۴ | ۱۰ | ۱۰/۳۰ | ۱۰/۳۰ |

جعفری مسئلہ ۴

| میت | بیدہ ۱۲/۴۸ |
| --- | --- |
| زوجہ تجمل حسین | بنت باقری بیگم |
| ۱/۱۲/۳۶ | ۳/۳۶/۱۰۸ |

ولایت حسین مسئلہ ۶/۳

میت    بیدہ ۵/۱۰

| ابن | ابن | ابن | ابن | ابن | ابن |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| ۵ | ۵ | ۵ | ۵ | ۵ | ۵ |

الاحیاء

| مرزائی | سکندر بیگم | ممتازی بیگم | سخاوت حسین | فیاض حسین | تجمل حسین |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| ۲۷ | ۲۷ | ۱۴۴ | ۳۰ | ۳۰ | ۳۶ |

| باقری | ابن(۶) |
| --- | --- |
| ۱۰۸ | ۳۰(۵X۶=۳۰) |

ابو محمد محمد دیدار علی الرضوی مفتی شہر آگرہ



## ﴿فتویٰ نمبر......336﴾

### سوال

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اور مفتیانِ شرع متین اس مسئلہ میں کہ مسمی ممن نے انتقال کیا۔ اور مکان خاص تعمیر شدہ ذات اپنی کا چھوڑا۔ اور وارث اپنے مسماۃ اکبری زوجہ' ایک لڑکا بندا' مسماۃ انوری اور سروری دو لڑکیاں چھوڑے۔ جو خاص ممن کے نطفہ سے پیدا تھیں۔

اور ایک وحید لڑکا اور اصغری لڑکی' اکبری کے پیٹ' مگر باپ دوسرا تھا۔ وقت عقد کے ان دونوں نابالغوں کو ہمراہ لائی تھی جس کی شادی ممن نے اپنی ذات سے کی۔

سروری لڑکی کا انتقال ہوا بعد ممن کے اور اس کے بعد بندا کا انتقال ہوا۔ یہ لڑکی لاولد تھی اور لڑکا نابالغ۔

اور بعد اس کے اکبری کا انتقال ہوا اور ایک لڑکی انوری جو خاص ممن سے پیدا ہوئی تھی وہ موجود ہے۔ اور وحید لڑکا اور اصغری لڑکی جو کہ اکبری ہمراہ لائی تھی وہ موجود ہے۔ غرض یہ ہے کہ اس کا حصہ کس طرح تقسیم ہوگا؟

اور مسمی ممن کے خاص دو بھائی تھے شیخ کلا و ببو جن کا موجودگی ممن میں انتقال ہو چکا تھا اب کلا مرحوم کا لڑکا اور ببو کی پانچ لڑکیاں موجود ہیں ان کا حصہ اس مکان موجودہ میں ہے یا نہیں؟

اور ایک لڑکا ممن کا پرورش کیا ہوا موجود ہے اس کا حصہ بھی مکان موجودہ میں ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا

۱۱ شعبان ۳۶ھ

وحید پسر ممن

### الجواب

وھو الموفق للصواب.

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ممن مسئلہ ۸/۳۲/۱۹۲/۷۶/۵۷/۱۱۵۲

میت

| زوجہ اکبری | ابن بندو | بنت سروری | بنت انوری |
|---|---|---|---|
| ۱/۴/۲۴/۷۲ | ۱۴/۸۴ | ۷ | ۷/۴۲/۱۲۶/۲۵۲ |

سروری مسئلہ

میت    تباین    بیدہ ۷

| ام اکبری | اخ بندو | اخت انوری | اخ لام وحید | اخت لام اصغری |
|---|---|---|---|---|
| ۱/۷/۲۱ | ۲/۱۴ | ۱/۷/۲۱/۴۲ | ۱/۷/۲۱/۴۲ | ۱/۷/۲۱/۴۲ |

بندو مسئلہ ۶/۳

توافق بالنصف    بیدہ ۴۹/۹۸

میت

| ام اکبری | اخت انوری | اخ لام وحید | اخت لام اصغری |
|---|---|---|---|
| ۱/۴۹ | ۳/۱۴۷/۲۹۴ | ۱/۴۹/۹۸ | ۱/۴۹/۹۸ |



اکبری مسئلہ ۲/۴

میت    توافق بالنصف    بیدہ ۷۱/۱۴۲

| بنت انوری | ابن وحید | بنت اصغری |
|---|---|---|
| ۱/۷۱ | ۲/۱۴۲ | ۱/۷۱ |

الاحیاء

| انوری | وحید | اصغری |
|---|---|---|
| ۶۵۹ | ۲۸۲ | ۲۱۱ |

المبلغ

۱۱۵۲

صورتِ مسئولہ میں بموجب صورتِ مذکورہ بالا بعد ماتقدم علی الارث کل مال ممن کے ایک ہزار ایک سو

باون (۱۱۵۲) حصہ کر کے چھ سوانسٹھ (۶۵۹) حصہ انوری کو دیئے جائیں گے اور دوسو بیاسی (۲۸۲) حصہ وحید کو اور دوسو گیارہ (۲۱۱) حصہ اصغری کو اور موجودگی پسر میں بھائی اگر موجود بھی ہوتے ان کو کچھ نہ ملتا پھر بھتیجوں کو کس طرح مل سکتا ہے۔ علی ہذا شریعت میں متبنیٰ یعنی پروردہ کو کچھ نہیں ملتا۔ واللہ اعلم وحکمه أحکم

حررہ: العبدالراجی

ابومحمد محمد دیدارعلی المفتی

فی مسجد جامع اکبرآباد



## ﴿فتویٰ نمبر...... 337﴾

## سوال

کیا فرماتے ہیں علماءِ دین اس صورت میں کہ مدار بخش اوران کے ورثہ کا حسب ترتیب ذیل انتقال ہوا۔اب ان کی جائداداور مالِ متروکہ کس طرح تقسیم ہوگا؟

مدار بخش نے وقتِ انتقال' غلام حسین' وزیر' امیر' چھٹا' قادر بخش' حیدر بخش بیٹے اور نصیبن' فہیما' چھٹیا بیٹیاں اور نبی بخش' محمد حسین پوتے اور عمدہ پوتی چھوڑی۔

بعدہ چھٹیا بیٹی کا انتقال ہوا اس نے بھی فقط مذکورہ بالا بھائی اور بہنیں اور بھتیجا بھتیجی چھوڑیں۔

علی ھذا حیدر بخش نے بھی یہی بھائی' بہن بھتیجے بھتیجی چھوڑیں

پھر غلام حسین نے بھی بھائی' بہن بھتیجا بھتیجی کے سوا کچھ نہ چھوڑا پھر وزیر بخش نے بھی یہی ورثہ اور ایک مسماۃ کماں بیوی چھوڑی پھر امیر بخش نے بھی بجز ورثہ مذکورہ کچھ نہ چھوڑا۔

پھر قادر بخش نے بھی بجز ایک بیوی مسماۃ بیگم اور ورثہ مذکورہ کے کچھ نہ چھوڑا۔

بعدہ فہیما نے بھی بجز بھائی' بہن بھتیجا بھتیجی مذکور کے کچھ نہ چھوڑا۔ بعدہ نصیبا نے ورثہ مذکورہ چھوڑے اور چار بیٹے عبدالحکیم' محمد امین' عنایت حسین' ممتاز حسین اور دو بیٹی امانی حسینی وارث چھوڑے۔ من بعد مسمی چھٹیا نے وقتِ انتقال دو بھتیجے نبی بخش امداد حسین اور تین بھتیجی امراون' نذیرن' مخدومن چھوڑے۔

من بعد نبی بخش نے ایک بیوی مسماۃ فاطمہ چھوڑی اور دو بیٹی نوابن' بتولن چھوڑیں۔

اور غلام حسین نے چونکہ بلا نکاح ایک طوائف گھر میں ڈال لی تھی اور زنا سے دو بچے مسمی مصطفیٰ حسین اور چھٹن پیدا ہوئے تھے لہٰذا علاوہ بھائی' بہن وغیرہ یہ زنا سے دو بیٹے اور چھوڑے تھے۔

امیر بخش نے چونکہ جان محمد کو متبنیٰ کر لیا تھا لہٰذا علاوہ بہن بھائیوں کے جان محمد نے لے پالک بیٹا بھی چھوڑا تھا۔

# الجواب

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔

اللھم رب زدنی علما

صورتِ مسئولہ میں بعدما تقدم علی الارث کل مال مدار بخش کے ایک لاکھ اکاون ہزار دو سو (۱۵۱۲۰۰) حصہ کر کے سات ہزار پانچ سو ساٹھ (۷۵۶۰) کماں کو پانچ ہزار نو سو پچاسی (۵۹۸۵) بیگم کو اور باون ہزار تین (۵۲۰۰۳) حصہ امداد حسین کو اور آٹھ ہزار تین سو اناسی (۸۳۷۹) امراون کو اور اتنے ہی مخدومن کو اور نذیرن کو اور چھ ہزار تین سو چوراسی (۶۳۸۴) عبدالحکیم کو اور اتنے ہی محمد امین‘ عنایت حسین‘ ممتاز حسین کو اور تین ہزار ایک سو بانوے (۳۱۹۲) امانی کو اور اتنے ہی حسینی کو اور تین ہزار نو سو نوے (۳۹۹۰) فاطمہ کو اور نواب کو دس ہزار چھ سو چالیس (۱۰۶۴۰) اور اتنے ہی بتولن کو اور تین ہزار تین سو پچیس (۳۳۲۵) محمد حسین کو دیئے جائیں گے۔

☆ علاوہ بریں زنا سے بلا نکاح جو طوائف کے دولڑکے مصطفیٰ حسین اور چھٹن غلام حسین نے چھوڑے ہیں چونکہ زنا سے ثبوت نسب نہیں ہوتا لہٰذا ان کو بطریقِ میراث کچھ نہیں ملے گا۔

☆ اور نہ جان محمد کو اس واسطے کہ شرعاً لے پالک بیٹا نہیں سمجھا جاتا۔ بیٹا وہی ہوتا ہے جو اپنے نطفہ سے پیدا ہوتا ہو۔ واللہ اعلم و صورتہ ھکذا

مدار بخش مسئلہ ۱۵۱۲۰۰/۵۰۴۰۰/۱۶۸۸۰/۳۳۶۰/۴۲۰/۲۹۰/۱۵

میت

| | | | |
|---|---|---|---|
| ابن | ابن | ابن | ابن |
| غلام حسین | وزیر | امیر | چھٹا |
| ۲/۲۸/۵۶ | ۲/۲۸/۵۶ | ۲/۲۸/۵۶/۴۴۸ | ۲/۲۸/۵۶/۴۴۸/۲۲۴۰/۶۷۲۰ |
| ابن | ابن | بنت | بنت |

| قادربخش | حیدر | نصیبا | چھٹیا |
|---|---|---|---|
| ۲/۲۸/۵۶/۴۴۸ | ۲/۲۸ | ۱/۱۴/۲۸/۲۲۴/۱۱۲۰/۳۳۶۰ | ۱ |

| بنت | ابن الابن | ابن الابن | بنت الابن |
|---|---|---|---|
| فہیما | نبی بخش | محمد حسین | عمدہ |
| ۱/۱۴/۲۸/۲۲۴/۱۱۲۰ | م | م | م |

چھٹیا مسئلہ

میت بیدہ ۱

| اخ | اخ | اخ | اخ | اخ | اخ |
|---|---|---|---|---|---|
| غلام حسین | وزیر | امیر | چھٹا | قادربخش | حیدر |
| ۲/۴ | ۲/۴ | ۲/۴/۳۲ | ۲/۴/۳۲/۱۶۰/۴۸ | ۲/۴/۳۲ | ۲ |

| اخت | اخت | ابن الاخ | ابن الاخ | بنت الاخت |
|---|---|---|---|---|
| نصیبا | فہیما | نبی بخش | محمد حسین | عمدہ |
| ۱/۲/۱۶/۸۰/۲۴۰ | ۱/۲/۱۶/۸۰ | م | م | م |

حیدر بخش مسئلہ ۱۲ توافق بالسدس

میت بیدہ ۵/۳۰

| اخ | اخ | اخ | اخ | اخ | اخت |
|---|---|---|---|---|---|
| غلام حسین | وزیر | امیر | چھٹا | قادربخش | فہیما |
| ۲/۱۰ | ۲/۱۰ | ۲/۱۰/۸۰ | ۲/۱۰/۸۰/۴۰۰/۱۲۰۰ | ۲/۱۰/۸۰ | ۱/۵/۴۰/۲۰۰ |

| اخت | ابناء الاخ | | بنت الاخ |
|---|---|---|---|
| نصیبا | نبی بخش | محمد حسین | عمدہ |
| ۱/۵/۴۰/۲۰۰/۶۰۰ | م | م | م |

غلام حسین مسئلہ/۱

میت ۷/۷۰

| اخ | اخ | اخ | اخ | اخت |
|---|---|---|---|---|
| وزیر | امیر | چھٹا | قادر بخش | فہما |
| ۲/۱۴ | ۲/۱۴/۱۱۲ | ۲/۱۴/۱۱۲/۵۶۰/۱۶۸۰ | ۲/۱۴/۱۱۲ | ۱/۷/۵۶/۲۸۰ |

| اخت | ابناء الاخ | | بنت الاخ |
|---|---|---|---|
| نصیبا | نبی بخش، | محمد حسین | عمدہ |
| ۱/۷/۵۶/۲۸۰/۸۴۰ | م | م | م |

وزیر بخش مسئلہ ۸/۳۲/۴

میت — توافق بالربع — بیدہ

| زوجہ | اخ | اخ | اخ |
|---|---|---|---|
| کمان | امیر | چھٹا | قادر بخش |
| ۱/۸/۱۶۸/۸۴۰/۲۵۲۰/۷۵۶۰ | ۶/۱۲۶ | ۶/۱۲۶/۶۳۰/۱۸۹۰ | ۶/۱۲۶ |

| اخت | اخت | ابناء الاخ | | بنت الاخ |
|---|---|---|---|---|
| نصیبا | فہما | نبی بخش۔ | محمد حسین | عمدہ |
| ۳/۶۳/۳۱۵/۹۴۵ | ۳/۶۳/۳۱۵ | م | م | م |

امیر بخش مسئلہ ۶

میت — بیدہ ۱۳۳/۷۹۸

| اخ | اخ | اخت | اخت |
|---|---|---|---|
| چھٹا | قادر بخش | نصیبن | فہیمن |
| ۲/۲۶۶/۱۳۳۰/۳۹۹۰ | ۲/۲۶۶ | ۱/۱۳۳/۶۶۵/۱۹۹۵ | ۱/۱۳۳/۶۶۵ |

| | |
|---|---|
| ابناء الاخ | بنت الاخ |
| نبی بخش۔ محمد حسین | عمدہ |
| م م | م |

قادر بخش مسئلہ ۸/۴۰/۵ توافق بالثمن

میت — بیدہ ۱۳۳/۱۰۶۴۰

| | | |
|---|---|---|
| زوجہ | ابن | بنت |
| بیگم | امداد حسین | امراؤن |
| ۱/۵/۶۶۵ | ۱۴/۱۸۶۲/۵۵۸۶/۱۶۷۵۸ | ۷/۹۳۱/۲۷۹۳/۸۳۷۹ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بنت | بنت | اخ | اخت | اخت |
| نذیرن | مخدومن | چھٹا | نصیبا | فہیما |
| ۷/۹۳۱/۲۷۹۳/۸۳۷۹ | ۷/۹۳۱/۲۷۹۳/۸۳۷۹ | م | م | م |

| | |
|---|---|
| ابناء الاخ | بنت الاخ |
| م | م |

فہیما مسئلہ ۳ — تباین

میت — بیدہ ۲۶۶۰

| | | | |
|---|---|---|---|
| اخ | اخت | ابناء الاخ | بنت الاخ |
| چھٹا | نصیبا | م | م |
| ۲/۵۳۲۰ | ۱/۲۶۶۰ | | |

نصیبا مسئلہ ۱/

میت — بیدہ ۱۰۶۴/۱۰۶۴۰

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ابن | ابن | ابن | ابن | بنت |
| عبد الحکیم | محمد امین | عنایت حسین | ممتاز حسین | امانی |
| ۲/۲۱۶۸/۶۳۸۴ | ۲/۲۱۶۸/۶۳۸۴ | ۲/۲۱۶۸/۶۳۸۴ | ۲/۲۱۶۸/۶۳۸۴ | ۱/۱۰۶۴/۳۱۹۲ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بنت حسینی | اخ | ابناء الاخ | بنت الاخ |
| ۱/۱۰۶۴/۳۱۹۲ | م | م | م |

چھٹا مسئلہ ۲

میت بیدہ ۱۰۶۴۰/۲۱۲۸۰

| | | |
|---|---|---|
| ابن الاخ | ابن الاخ | بنات الاخ |
| نبی بخش | امداد حسین | امراون۔ نذیرن۔ مخدومن |
| ۱/۱۰۶۴۰/۳۱۹۲۰ | ۱/۱۰۶۴۰/۳۱۹۲۰ | م م م |

نبی بخش مسئلہ ۲۴/۴۸/۳

توافق بستۃ عشر

میت بیدہ ۶۶۵/۱۰۶۴۰

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| زوجہ | بنت | بنت | ابن العم | ابن العم | بنت العم |
| فاطمہ | نوابن | بتولن | امداد حسین | محمد حسین | عمدہ |
| ۳/۶/۳۹۹۰ | ۸/۱۶/۱۰۶۴۰ | ۸/۱۶/۱۰۶۴۰ | ۵/۳۳۲۵ | ۵/۳۳۲۵ | م |

الاحیاء

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کمان | بیگم | امداد حسین | امراون | نذیرن | مخدومن | عبدالحکیم | محمد امین |
| ۷۵۶۰ | ۵۹۸۵ | ۵۲۰۰۳ | ۸۴۷۹ | ۸۴۷۹ | ۸۴۷۹ | ۶۳۸۴ | ۶۳۸۴ |
| عنایت حسین | ممتاز حسین | امانی | حسینی | فاطمہ | نوابن | بتولن | محمد حسین |
| ۶۳۸۴ | ۶۳۸۴ | ۳۱۹۲ | ۳۱۹۲ | ۳۹۹۰ | ۱۰۶۴۰ | ۱۰۶۴۰ | ۳۳۲۵ |

المبلغ

۱۵۱۲۰۰

حررہ: العبد الراجی رحمۃ ربہ القوی

ابو محمد محمد دیدار علی الرضوی المفتی فی جامع اکبر آباد

۲۲ رجب المرجب ۳۶ھ



## ﴿فتویٰ نمبر......338﴾

### سوال

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین اس مسئلہ میں کہ

محمد بخش ہمارے دادا نے عرصہ 80 سال کا ہوا کہ وفات پائی انہوں نے دولڑکے بڑا شیخ عنایت اللہ اور چھوٹا شیخ نصر اللہ اور ایک اپنی بیوہ اور دو مکان چھوڑے۔

عرصہ 50 سال کا ہوا بڑے لڑکے شیخ عنایت اللہ نے وفات پائی اور انہوں نے تین لڑکے احمد اللہ، انعام اللہ وغلام جیلانی اور ایک اپنی زوجہ چھوڑی۔

چند سال بعد زوجہ محمد بخش مرحوم نے انتقال کیا۔

اور اس کے چند سال بعد چھوٹے لڑکے شیخ نصر اللہ نے اپنی حیات میں ہر دو مکان کو بضرورتِ خود رہن رکھ دیا بابت مکان نمبر 1 مرتہن نے نالش دائر عدالت کی۔ مکان نمبر 1 زیرِ رہن میں قرق ہوگیا۔ پسرانِ شیخ عنایت اللہ مرحوم نے جو اس وقت نابالغ تھے عدالت میں عذر داری کردی کہ ہم نابالغان کے حصہ کا رہن رکھنے کا چچا کو اختیار نہ تھا۔ عدالت سے مکانِ مذکور میں نصف حصہ ثابت کیا گیا اور نصف مکان جو حصہ نصر اللہ سمجھا گیا نیلام کردیا گیا۔ اس پر ہم لوگ قابض اور دخیل ہیں۔ ایک بھائی ہمارا انعام اللہ درمیان میں فوت ہوگیا۔ باقی دو بھائی احمد اللہ وغلام جیلانی اب تک اس پر قابض اور دخیل چلے آتے ہیں۔

بعد گزرنے زمانہ 45 سال کے پسر شیخ نصر اللہ دعوی کرتا ہے کہ اس مکان نمبر 1 میں میری دادی کا حق ہے مجھ کو دیا جائے۔ آیا وہ کچھ پانے کا مستحق ہے؟

اور دوسرا مکان نمبر 2 جو دخلی رہن تھا بعد وفات شیخ نصر اللہ من جانب مرتہن بیع ہوگیا ہے۔ چونکہ مکان 2 موروثی جائداد ہے۔ اس مکان میں شرعی کچھ حصہ پسران شرعی دادی کا پسر شیخ نصر اللہ کا نکلے تو وہ حصہ حالت موجودہ سے دیا جائے گا یا حالتِ سابقہ سے؟ کیوں کہ بوجہ کہنہ اور بوسیدہ ہونے کے مکان کو پسران شیخ عنایت اللہ نے ازسرِنو بنوایا ہے۔

بینوا بالکتاب وتوجروا بالصواب

## الجواب

بسم الله الرحمن الرحیم

اللھم رب زدنی علما.

محمد بخش مسئلہ ۸/۱۶/۱۱۵۲/۹۲۱۶

میت

| زوجہ | ابن | ابن |
|---|---|---|
| مریم | عنایت اللہ | نصر اللہ |
| ۱/۲/۴۴ | ۷ | ۷/۵.۴ |

عنایت اللہ مسئلہ ۲۴/۲/۷

| زوجہ | ام | ابن | ابن | ابن |
|---|---|---|---|---|
| فاطمہ | مریم | احمد اللہ | انعام اللہ | غلام جیلانی |
| ۳/۹/۶۳/۵۰۴ | ۴/۱۲/۸۴ | ۱۷/۱۱۹/۹۵۲ | ۱۷/۱۱۹/۹۵۲ | ۱۷/۱۱۹/۹۵۲ |

مریم مسئلہ ۱

میت بیدہ ۲۸۸

ابن نصر اللہ

۲۸۸

نصر اللہ مسئلہ ۸/۳۲

میت توافق با مریم بیدہ ۱۸۲/۷۳۲

| زوجہ | ابن | بنت | بنت |
|---|---|---|---|
| زینب | عمر | زیدن | خانم |
| ۱/۴/۷۳۳ | ۱۴/۲۵۶۲ | ۷/۱۲۸۱ | ۷/۱۲۸۱ |

اللهم أرنا الحق حقا والباطل باطلا

صورتِ مسئولہ میں بعد ماتقدم علی الارث کل مال محمد بخش کے نو ہزار دو سو سولہ (۹۲۱۶) حصہ کر کے حسب صورتِ مذکورہ بالا فاطمہ کو پانچ سو چار (۵۰۴) حصہ دیئے جائیں گے اور احمد اللہ کو نو سو باون (۹۵۲) اور اتنے ہی انعام اللہ کو اتنے ہی غلام جیلانی کو اور سات سو بتیس (۷۳۲) حصہ زینب کو اور دو ہزار پانچ سو باسٹھ (۲۵۶۲) حصہ عمر کو اور ایک ہزار دو سو اکیاسی (۱۲۸۱) زیدن اور اتنے ہی خانم کو بدیں تفصیل

الاحیاء

| فاطمہ | احمد اللہ | انعام اللہ | غلام جیلانی | زینب | عمر | زیدن |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۵۰۴ | ۹۵۲ | ۹۵۲ | ۹۵۲ | ۷۳۲ | ۲۵۶۲ | ۱۲۸۱ |

المبلغ

۹۲۱۶

لہٰذا کل مال محمد بخش سے من جملہ ۹۲۱۶ حصوں کے تین ہزار تین سو ساٹھ (۳۳۶۰) کے حقدار عنایت اللہ کے تینوں بیٹے اور بیوی رہے اور پانچ ہزار آٹھ سو چھپن (۵۸۵۶)، حصوں کے حقدار نصر اللہ کے بیٹا، بیٹی اور بیوی رہے۔

اور اگر محمد بخش کی بیوی مریم نے قبل تقسیمِ حصص مہر بھی لیا ہوگا تو وہ بھی اور جو بھی اس کی ملک ہوگا تو وہ بھی نصر اللہ کے ذریعہ سے فقط ورثۂ نصر اللہ کا ہے۔

پھر حسبِ تفصیلِ مذکورہ تقسیم ہوگا میراثِ نصر اللہ اور اس میں سے اولاد عنایت اللہ کو کچھ نہیں مل سکتا اس واسطے کہ عنایت اللہ مریم سے پہلے ہی مر چکا تھا اور موجودگی بیٹے میں دادی کے مال سے پوتوں کچھ نہیں مل سکتا۔ البتہ انعام اللہ کے مال سے اگر انعام اللہ بعد مریم مرا ہے۔ نصر اللہ کی اولاد کو کچھ نہیں مل سکتا اور اگر انعام اللہ مریم اپنی دادی کے سامنے مرا ہے تو جب بھی انعام اللہ سے اولاد نصر اللہ کو کچھ نہیں مل سکتا۔ اس واسطے کہ دادی کو موجودگی ام میں جو فاطمہ ام انعام اللہ کچھ نہیں ملتا۔ لہٰذا کل مال انعام اللہ کا انعام اللہ کے بھائی اور ماں ہی کو ملے گا۔

اب صورتِ مسئلہ اس طرح ہو جائے گی کہ بعد ما تقدم علی الارث' زرِ مہر' دیگر دیونِ میت وغیرہ کے کل مالِ میت کے ستائیس ہزار چھ سو اڑتالیس (۲۷۶۴۸) حصہ کر کے انیس سو اٹھاسی (۱۹۸۸) حصہ فاطمہ کو دیئے جائیں گے اور احمد اللہ کو چار ہزار چھیالیس (۴۰۴۶) اور اتنے ہی غلام جیلانی کو۔

لہٰذا جملہ ورثۂ عنایت اللہ کے دونوں مکانوں میں دس ہزار اسی (۱۰۰۸۰) حصہ ہوئے اور ورثہ نصر اللہ سے زینب کو دو ہزار ایک سو چھیانوے (۲۱۹۶) حصہ دیئے جائیں گے اور عمر کو سات ہزار چھ سو چھیاسی (۷۶۸۶) اور زیدن کو تین ہزار آٹھ سو تینتالیس (۳۸۴۳) اور اتنے ہی حصہ خانم کو دیئے جائیں گے۔ لہٰذا جملہ ورثۂ نصر اللہ کے کل سترہ ہزار پانچ سو اڑسٹھ (۱۷۵۶۸) حصہ ہوں گے حصہ صورت آئندہ

اور پسرانِ عنایت اللہ نے جس قدر نیا مکان اس زمین میں جو حصہ پسرانِ نصر اللہ خان میں آئے بنوا لیا ہے اگر باجازتِ نصر اللہ یا پسرانِ نصر اللہ بنایا ہے۔ زمین مع نو ساختہ مکان پسرِ نصر اللہ کو دے دی جائے گی اور بعد منہائی قیمت اس قدر ملبے کی جو اصل مکان سے بحصۂ پسرانِ نصر اللہ آئے۔ پسرانِ نصر اللہ سے اسی قدر روپیہ جو بنوانے مکانِ جدید میں بحصہ نصر اللہ صرف ہوا ہے۔ پسران عنایت اللہ کو دلوایا جائے۔

چنانچہ یہ امر اس روایت سے جو جامع الفصولین کے صفحہ ۱۶۰ میں مذکور ہے دائر ہے۔ وهذه عبارته

الاصل ان من بنى فى دار غيره بامر فالبناء فلرب الدار و يرجع عليه بما انفق[1].

☆ (ترجمہ: قاعدہ یہ ہے کہ جس نے کسی دوسرے شخص کے گھر میں اس کے حکم سے کوئی تعمیر کی تو وہ تعمیر کردہ عمارت گھر کے مالک کی ہوگی اور تعمیر کرنے والے نے جو کچھ خرچ کیا اس کی وصولی کے لیے گھر کے مالک کی طرف رجوع کرے)

☆ اور اگر پسرانِ عنایت اللہ نے بلا اجازت پسرانِ نصر اللہ کے ان کے حصہ میں اپنے واسطے مکان بنا لیا تھا تو اس مکان کی وہی مالک رہیں گے مگر مالکِ زمین جب چاہے اپنی زمین کو مکان گروا کر لے سکتا ہے۔ اور اگر بتراضیِ طرفین زمین کی قیمت مالکِ زمین کو دے دے تو مضائقہ نہیں۔ اور اگر بانی مکان نے زمین والے کے

---

[1] جامع الفصولین' جلد ۲ صفحہ ۱۶۰ دار الاشاعت العربية كوئٹه

واسطے ہی مکان بنوایا تھا تو مکان وزمین دونوں کا مالک زمین والا ہی رہے گا اور لاگت مکان بھی نہ دلوائی جائے گی۔

چنانچہ صفحہ ۵۲۷ در مختار مطبوعہ علی ہامش در المختار مصری میں ہے:

**عمر دار زوجته بماله باذنها فالعمارة لها والنفقة دين عليها لصحة امرها و لو عمر لنفسه بلا اذنها فالعمارة له ويكون غاصبا للعرصة فيومر بالتفريغ بطلبها ذلك ولها بلا اذنها فالعمارة لها و هو متطوع[1] هكذا في الشافي[2]**

(ترجمہ: کسی نے اپنے مال سے عورت کی اجازت کے ساتھ اس کا گھر تعمیر کیا تو وہ عمارت عورت کی ملکیت ہوگا اور خرچ شدہ رقم اس کے ذمہ دین ہوگا کیوں کہ اس کا حکم کرنا درست ہے۔ اور اگر خاوند نے اپنی ذات کے لیے اس کی اجازت کے بغیر (اس کی جگہ پر) تعمیر کیا تو تعمیر کردہ مکان خاوند کا ہے اور وہ اس زمین کا غاصب ٹھہرے گا جب وہ مطالبہ کرے تو اس کو وہ جگہ خالی کرنے کا حکم دیا جائے گا اور اگر خاوند نے عورت کے اجازت کے بغیر اس کی زمین پر عورت کے لیے گھر تعمیر کا تو وہ عمارت عورت کی ہے اور مرد خوشی سے خرچ کرنے والا شمار ہوگا)

محمد بخش

میت

| زوجہ | ابن عنات اللہ | ابن نصر اللہ |
|---|---|---|
| ۱/۲/۱۴۴ | ۷ | ۷/۵۰۴/۶۰۴۸ |

عنایت اللہ مسئلہ ۲۴/۲۷

میت بیدہ ۷

| ابن انعام اللہ | ابن غلام جیلانی | زوجہ فاطمہ | ام مریم | ابن احمد اللہ |
|---|---|---|---|---|
| ۱۷/۱۱۹ | ۷/۱۱۹/۱۴۲۸/۲۸۶۵ | ۴۳/۹/۶۳/۷۵۶/۱۵۱۲ | ۴/۱۲/۸، | ۱۷/۱۱۹/۱۴۲۸/۲۸۶۵ |

[1] الدر المختار مع رد المحتار جلد ۵ صفحہ ۵۲۷ مکتبہ رشیدیہ کوئٹہ

[2] یہ عبارت الدر المختار میں نہیں ہے

مریم مسئلہ ۱/

میت

| ابن نصر اللہ | ابن الابن احمد اللہ | ابن الابن انعام اللہ | ابن الابن غلام جیلانی |
|---|---|---|---|
| ۲۸۸/۲۷۳۶ | م | م | م |

انعام اللہ مسئلہ ۱۲/۶

میت

| جدہ مریم | ام فاطمہ | اخ احمد اللہ | اخ غلام جیلانی |
|---|---|---|---|
| م | ۱/۲/۲۳۸/۴۷۶ | ۵/۵۹۵/۱۱۹۰ | ۵/۵۹۵/۱۱۹۰ |

نصر اللہ مسئلہ ۳۲/۸

میت

| زوجہ زینب | ابن عمر | بنت زیدان | بنت خانم |
|---|---|---|---|
| ۱/۴/۲۱۹۶ | ۱۴/۷۶۸۶ | ۷/۳۸۴۳ | ۷/۳۸۴۳ |



الاحیاء

| فاطمہ | احمد اللہ | غلام جیلانی | زینب | عمر | زیدان | خانم |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۹۸۸ | ۴۰۴۶ | ۴۰۴۶ | ۲۱۹۶ | ۷۶۸۶ | ۳۸۴۳ | ۳۸۴۳ |

المبلغ

۲۷۶۴۸

حررہ: العبد الراجی رحمۃ ربہ

ابو محمد محمد دیدار علی الرضوی المفتی

فی جامع اکبر آباد



## ﴿فتویٰ نمبر......339﴾

### سوال

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص کا انتقال ہوا اور پانچ ورثا چھوڑے۔ دو بی بی' دو بھائی' ایک بہن۔ اس شخص کا ترکہ کس طرح تقسیم ہوگا؟

### الجواب

صورتِ مسئولہ میں بعد ماتقدم علی الارث مہرِ دو زوجہ وغیرہ کل مال زید کے چالیس حصہ کر کے پانچ پانچ حصہ دونوں زوجہ کو اور بارہ بارہ حصہ دونوں بھائیوں کو اور چھ حصہ بہن کو حسبِ مسطورِ ذیل دیئے جائیں گے۔

زید مسئلہ ۴۰

میت

| زوجہ | زوجہ | اخ | اخ | اخت |
|---|---|---|---|---|
| ۵ | ۵ | ۱۲ | ۱۲ | ۶ |

حررہ: العبد الراجی رحمۃ ربہ
محمد دیدار علی الحنفی المفتی فی جامع اکبر آباد



## ﴿فتویٰ نمبر......340﴾

## سوال

ایک لڑکی ڈھائی برس کی ہے جس کے ماں' باپ' دادا' دادی' نانا' نانی' بہن' خالہ سب کا انتقال ہو گیا ہے۔ فقط اس کے قرابتیوں میں سے یہ رشتہ دار باقی ہیں۔ اس کی ماں کا ماموں اور تین چچا تایا اور تین پھوپھی۔ اس مال کا جو اس لڑکی کے ماں باپ نے بوقتِ مرگ مکان وغیرہ چھوڑا ہے اس میں اس لڑکی کا کتنا حصہ ہے؟ اور اس کی ماں کے بھائی بہنوں اور اس کے باپ کے بھائی بہنوں کا کتنا حصہ ہوگا۔؟

## الجواب

کل مالِ پدر سے لڑکی کو نصف ملے گا۔ اس طرح کہ کل مالِ زید' پدرِ دختر کے اٹھارہ حصہ کر کے اس میں سے نو حصہ لڑکی کے ہوں گے۔ دو دو حصہ تینوں زید کے بھائیوں کے اور ایک حصہ زید کی تینوں بہنوں کا جو لڑکی کی تین پھوپھیاں ہیں اور ماں کا چونکہ بجز اس نابالغہ کے اور ایک ماموں کے جو ذوی الارحام سے ہے اور کوئی وارث نہیں ہے۔☆ لہٰذا کل مال والدۂ نابالغۂ مذکورہ کا اس لڑکی نابالغہ کو ملے گا۔

☆ پھر لڑکی کے حصہ کا کل مال اگر لڑکی کی پرورش کی ضرورت ہو وہاں خرچ کیا جائے گا ورنہ چچا تایوں میں جو امانت دار ہو۔ اس کے پاس لڑکی کے بالغ ہونے تک محفوظ رہے۔

واللہ اعلم وعلمہ احکم

حررہ: العبدالراجی رحمۃ ربہ

محمد دیدار علی الحنفی المفتی فی جامع اکبرآباد

۱۶ فروری ۱۹۱۸ء



## ﴿فتویٰ نمبر...... 341﴾

### سوال

کیا فرماتے ہیں علماء دین اس مسئلہ میں کہ کریم بیگ نے وقتِ انتقال ایک جائداد مشترکہ چھوڑی جو آدھی کریم بیگ کی تھی اور آدھی الف بیگ برادر حقیقی کریم بیگ کی اور یہ وارث چھوڑے۔

زوجہ مغلانی چار بیٹے نعیم بیگ' ابراہیم بیگ' قسیم بیگ' مستقیم بیگ' دو دختر امراؤ خانم' بادشاہی خانم' مگر معلانی نے کل جائداد حصہ کریم بیگ اپنے مہر میں نیلام کرادی جس کو الف بیگ پہلی بیوی مسماۃ کہمی نے خرید لی۔

بعدہ کہمی کا انتقال ہوا اس نے یہ وارث چھوڑے۔ شوہر الف بیگ' دختر نظامی دو برادر احمد حسین' تجمل حسین۔

بعدہ الف بیگ کا انتقال ہوا۔ اس نے ایک بیوی چھوڑی' مسماۃ خانم اور دو دختر ایک اپنی زوجہ اول مسماۃ کہمی سے مسماۃ نظامی بیگم اور ایک زوجہ دوم مسماۃ خانم سے مسماۃ ثریا بیگم اور ایک بہن مسماۃ امامی بیگم اور چار بھتیجے اور دو بھتیجی

بعدہ تجمل حسین کا انتقال ہوا اس نے یہ ورثہ چھوڑے۔ زوجہ رفیق بیگم اور دو لڑکے جمیل حسن و جلیل حسن اور تین لڑکی عزیز بیگم' شریف بیگم' شفیق بیگم اور ایک بھائی احمد حسین۔

بعدہ عزیز بیگم کا انتقال ہوا۔ اس نے ایک ماں رفیق بیگم اور دو بھائی جمیل اور جلیل اور دو بہن شریف بیگم اور شفیق بیگم اور ایک چچا احمد حسین کو چھوڑا۔

بعدہ نعیم بیگ کا انتقال ہوا اس نے ایک بیوی نظامی کو اور ایک ماں مسماۃ مریم مغلانی اور تین بھائی ابراہیم بیگ' مستقیم بیگ' قسیم بیگ اور دو بہن امراؤ بیگم اور بادشاہی بیگم کو چھوڑا۔

بعدہ امراؤ بیگم کا انتقال ہوا اس نے ایک بہن بادشاہی بیگم چھوڑی اور تین بھائی ابراہیم' مستقیم' قسیم اور ایک ماں مغلانی۔

بعدہ نظامی کا انتقال ہوا اس نے دو بھتیجے جلیل اور جمیل اور دو بھتیجی شریف بیگم اور شفیق بیگم اور ماموں احمد حسین

اندریں صورت ترکہ الف بیگ و کبھی کس طرح تقسیم ہوگا؟ اس واسطے کہ نعیم بیگ نے تو کچھ ترکہ نہ چھوڑا۔

۲۷ ربیع الثانی ۳۶ھ

## الجواب

بسم اللہ الرحمن الرحیم ۔

اللھم رب زدنی علما

صورت مسئولہ میں اول بعد ما تقدم علی الارث کل جائداد زرخرید کبھی اس طرح تقسیم ہوگی کہ کل جائداد کبھی کے ایک ہزار ایک سو باون (۱۱۵۲) حصہ کر کے دوسو اٹھاسی (۲۸۸) حصہ الف بیگ کو دیے جائیں گے اور پانچ سو چھہتر (۵۷۶) نظامی کو اور ایک سو چوالیس (۱۴۴) احمد حسین کو اور چوبیس (۲۴) رفیق بیگم اور چالیس (۴۰) جمیل اور چالیس (۴۰) ہی جلیل کو اور بیس (۲۰) شریف بیگم کو اور بیس (۲۰) ہی شفیق بیگم کو۔

صورتہ ھذا

کبھی مسئلہ ۴/۶۴/۱۱۵۲

| زوج | بنت | اخ | اخ |
|---|---|---|---|
| الف بیگ | نظامی | احمد حسین | تجمل حسین |
| ۱/۲/۱۶/۲۸۸ | ۲/۴/۳۲/۵۷۶ | ۱//۸۱۴۴ | ۱ |

تجمل حسین مسئلہ ۸

میت

| زوجہ | ابن | ابن | بنت | بنت | بنت | اخ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| رفیق بیگم | جمیل حسن | جلیل حسن | شریف بیگم | عزیز بیگم | شفیق بیگم | احمد حسین |
| ۱/۱۸ | ۲/۳۶ | ۲/۳۶ | ۱/۱۸ | ۱ | ۱/۱۸ | م |

عزیز بیگم مسئلہ ۱۸/۳

میت

| ام | اخ | اخ | اخت | اخت | عم |
|---|---|---|---|---|---|

| رفیق بیگم | جلیل | جمیل | شریف بیگم | شفیق بیگم | احمد حسین |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱/۶ | ۴ | ۴ | ۲ | ۲ | م |

الاحیاء

| الف بیگ | نظامی | احمد حسین | رفیق بیگم | جمیل | جلیل | شفیق بیگم | شریف بیگم |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲۸۸ | ۵۷۶ | ۱۴۴ | ۲۴ | ۴۰ | ۴۰ | ۲۰ | ۲۰ |

المبلغ

۱۱۵۲

اور نصف جائداد الف بیگ معہ اس حصہ کے جو الف بیگ کو جائدادِ زرخرید کبھی اپنی زوجہ سے ملا ہے اس طرح تقسیم ہوگی کہ کل مالِ الف بیگ کے چوبیس حصہ کر کے تین حصہ خانم زوجہ الف بیگ کو ملیں گے اور آٹھ حصہ ثریا بنت الف بیگ کو جو خانم زوجہ ثانی سے ہے اور آٹھ ہی نظامی بنت الف بیگ کو جو زوجہ اول مسماۃ کبھی سے ہے اور پانچ حصہ امامی خانم اخت الف بیگ کو اور بھتیجا بھتیجیوں کو کچھ نہیں ملے گا۔ صورتہ ھکذا

الف بیگ مسئلہ

| زوجہ خانم | بنت ثریا خانم | بنت نظامی | اخت امامی خانم |
|---|---|---|---|
| ۳ | ۸ | ۸ | ۵ |

اور نعیم بیگ نے کچھ مال چھوڑا نہیں لہٰذا اس کی تقسیم کی حاجت نہیں۔

حررہ: العبد الراجی رحمۃ ربہ

ابو محمد محمد دیدار علی

المفتی فی جامع اکبرآباد

مورخہ ۲۷ ربیع الثانی ۳۶ھ



## ﴿فتویٰ نمبر......342﴾

### سوال

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اور مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ زید نے اپنی وفات کے بعد حسب ذیل ورثہ چھوڑے ایک بیوی دولڑکیاں ۔ بعد انتقالِ زید کے چار ماہ بعد ایک لڑکا پیدا ہوا اور چار ماہ زندہ رہ کر فوت ہوگیا اور صرف ایک بیوہ دولڑکیاں باقی رہ گئیں ۔ ترکہ مورث ورثہ پر کس طرح تقسیم ہوگا؟

۲۹ جمادی الاولی ۳۶ھ

### الجواب

بسم الله الرحمن الرحیم۔

اللهم رب زدنی علما

صورتِ مسئولہ میں بعد ماتقدم علی الارث اور انحصار ورثہء کے ورثۂ مذکورہ میں کل مالِ زید کے ایک سو ساٹھ حصہ کر کے ۳۴ حصہ مریم کو دیئے جائیں گے ۔ اور ۶۳ حصہ زینب کو اور اتنے ہندہ کو ۔ صورتہ ھکذا

زید مسئلہ ۸/۳۲/۱۶۰

میت

| زوجہ | ابن | بنت | بنت |
|---|---|---|---|
| مریم | بکر | ھندہ | زینب |
| ۱/۴/۲۰ | ۱۴ | ۷/۳۵ | ۷/۳۵ |

بکر مسئلہ

میت　　بیدہ (۱۴)

| ام | اخت | اخت |
|---|---|---|
| مریم | ھندہ | زینب |

| | | |
|---|---|---|
| ۱/۱۴ | ۲/۲۸ | ۲/۲۸ |
| | الاحیاء | |
| مریم | ھندہ | زینب |
| ۳۴ | ۶۳ | ۶۳ |
| المبلغ | | |
| ۱۶۰ | | |

حررہ: العبد الراجی رحمۃ ربہ

ابومحمد محمد دیدار علی الحنفی المفتی فی جامع اکبرآباد



# ﴿فتویٰ نمبر......343﴾

## سوال

عرضِ حال یہ ہے کہ یہاں پر ایک مولوی صاحب نے وعظ میں فرمایا کہ حضرت عثمانِ غنی رضی اللہ عنہ کی لاش مبارک شہادت کے بعد کئی روز تک نہایت ناگفتہ بہ حالت میں پڑی رہی اور آپ کی ایک ٹانگ (نعوذ باللہ) کتوں نے چبا ڈالی۔ مولوی صاحب اس واقعہ کو ایک تاریخی واقعہ بتلاتے ہیں۔ لہٰذا مفصل تحریر فرمایئے کہ یہ کہاں تک صحیح ہے۔ مولانا احمد رضا خان صاحب مدظلہ العالی سے جو دریافت کیا گیا تو وہ ایسا تحریر فرماتے ہیں۔ امام حافظ ابن حجر عسقلانی کتاب الاصابہ فی تمییز الصحابہ میں فرماتے ہیں۔

**قال الزبير ابن بكار بويع يوم الاثنين لليلة بقيت من ذى الحجة سنة ثلاث و عشرين و قتل يوم الجمعة لثمان عشرة خلت من ذى الحجة بعد العصر ووفن ليلة السبت بين المغرب والعشاء[1].**

(ترجمہ: حضرت زبیر بن بکار نے فرمایا کہ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی بیعت ۲۹ ذی الحجہ ۲۳ھ کو کی گئی۔ جمعہ کے دن اٹھارہ ذی الحجہ کو عصر کے بعد آپ کو شہید کیا گیا اور ہفتہ کے کی رات کو مغرب اور عشاء کے مابین آپ کو دفن کیا گیا)

شاہ عبدالعزیز علیہ الرحمۃ نے تحفہ اثنا عشریہ میں امیر المومنین ذوالنورین رضی اللہ عنہ دسویں طعن میں اول ملاعین سے نقل کیا کہ :

بعد از قتل اورا تاسہ روز افتادہ گذاشتند و بدفن اونپر داختند[2]

(ترجمہ: بعد مارے جانے کے تین روز اسی طرح پڑا رہنے دیا کسی نے دفن نہیں کیا[3])

---

| | | | |
|---|---|---|---|
| [1] کتاب الاصابہ فی تمییز الصحابہ | جلد ۲، صفحہ ۴۶۲ | مطبوعہ مکتبہ المثنیٰ لبنان | |
| [2] تحفہ اثنا عشریہ | صفحہ | مطبوعہ ترکی | |
| [3] ترجمہ اردو تحفہ اثنا عشریہ | صفحہ ۶۲۷ | نور محمد اصح المطابع کراچی | |

کتوں کا لفظ اس طعن میں نہیں ہے۔ پھر جواب میں بہت سی روایت ذکر کرکے فرمایا:۔

ازیں روایات مشہورہ متعددہ ثابت شدہ تاسہ روز افتادہ ماندن لاشِ عثمان محض افترا ودروغ ست ودر جمیع تواریخ تکذیبِ آن موجود است زیرا کہ باجماعِ مورخین شہادتِ عثمان بعد از عصر روز جمعہ ہیژدہم ذی الحجہ واقع شدہ است و دفن اودر بقیع شب شبنہ وقوع یافت بلاشبہ[1] انتہی

(ترجمہ: اورانہیں چند روایات سے ثابت ہوا[2] کہ تین روز لاشِ عثمان کا پڑا رہنا جو کہتے ہیں یہ بھی محض افتراء ودروغ ہے۔ سب تواریخ دانوں نے اس بات کو جھوٹا ٹھہرایا ہے۔ تکذیب اس کی تواریخ میں موجود ہے۔ اس واسطے کہ سب مورخ متفق ہیں کہ جمعہ کے دن اٹھارہویں ذی الحجہ کو بعد عصر عثمان رضی اللہ عنہ کو شہید کیا گیا اور دو شنبہ کی شب بقیع میں دفن کیا بے شبہ[3])

ورایتنی کتبت فی بعض تعلیقاتی الحدیثیة وھذا ایضا تجاوز نعم لا تقبل المناکیر المنکرات فی مقابلة المشہورات المقبولات. واللہ تعالی اعلم فقط

(ترجمہ: مجھے اپنے بارے میں گمان ہے کہ میں نے بعض اپنی جدید تعلیقات میں لکھا ہے کہ یہ بھی (حق سے) تجاوز ہے۔ ہاں مقبول اور مشہور روایات کے مقابلہ میں مجہول اور منکر روایات کو قبول نہیں کیا جائے گا۔ اللہ تعالیٰ بہتر جانتا ہے)

۲۵ ربیع الثانی ۱۳۰۶ھ

عبدالوہاب مدرس مدرسہ بھرت پور معرفت مولوی سعادت اللہ

---

[1] تحفہ اثنا عشریہ

[2] ''اور یہ بھی انہی چند روایات سے ثابت ہوا'' درست ترجمہ نہیں ہے بلکہ صحیح ترجمہ یوں ہے۔ ان متعدد (کئی ایک) مشہور روایات سے ثابت ہوا) مرتب عفی عنہ

[3] اردو ترجمہ تحفہ اثنا عشریہ صفحہ ۶۸۲ مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی

# الجواب

هو الموفق للصواب .

بسم اللہ الرحمن الرحیم

استیعاب ابن عبدالبر و تاریخِ طبری کے دیکھنے سے جو اس وقت میرے سامنے موجود ہے معلوم ہوتا ہے کہ آپ کی تاریخ شہادت اور تاریخِ دفن میں بہت کچھ اختلاف ہے علامہ طبری صفحہ ۱۴۵ جلد خامس اپنی تاریخ میں تحریر فرماتے ہیں کہ:

یعقوب بن زید اپنے باپ سے روایت کرتے ہیں کہ جمعہ کے دن اٹھارہ ذی الحجہ کو بعد عصر ۳۶ء میں شہید کئے گئے اور دوسرے راوی کہتے ہیں کہ ۳۵ میں شہید کئے گئے۔ عامر شعبی کہتے ہیں کہ وفات رسول اللہ ﷺ سے ۲۵ سال بعد صبح کے وقت شہید کئے گئے بعض کہتے ہیں ضحیٰ یعنی چاشت کے قریب علی ہذا بعض کہتے ہیں کہ آپ کی لاش مبارک دو روز بے گور و کفن رہی اور بعض کہتے ہیں کوڑا ڈالنے کی جگہ تین دن بے گور و کفن رہی۔

☆ علی ہذا القیاس چونکہ یہ تاریخیں مدت بعد لکھی گئی ہیں کسی نے کچھ بیان کیا کسی نے کچھ کہا۔ ☆ بہرنہج چونکہ زیادہ معتبر قابلِ اعتبار یہی روایت ہے ☆ کہ بعد عصر اٹھارہ ذی الحجہ کو بروز جمعہ شہید کئے گئے اور ہفتہ کی شب کو بقیع کے حش الکوکب نامی ایک باغیچہ میں جس کو آپ نے خرید کر بقیع میں داخل کر دیا تھا اور بطریق کرامت یا غالباً حضور ﷺ کی بشارت کے موافق ہمیشہ جب آپ وہاں تشریف لاتے فرماتے کہ یہاں ایک مردِ صالح دفن کیا جائے گا دفن کئے گئے۔

کما هو ظاهر من تصريحات التحفة و الطبری و الاستيعاب لابن عبدالبر .

☆ اور گورستانِ یہود میں جس کا نام دیرِ سلع تھا بعض بلوائیوں نے دفن کرنے کا ارادہ کیا تھا مگر وہاں دفن نہ کر سکے اور چند صحابہ و تابعین نے ملائکہ کے آوازِ اطمینان دہ سن کر فرشتوں کے ساتھ نمازِ جنازہ پڑھ کر آپ کو

جہاں کی نسبت آپ فرمایا کرتے تھے کہ یہاں ایک مردِ صالح دفن ہوگا وہاں ہی حش الکوکب باغیچۂ بقیع میں دفن کیے گئے اور روایت کتے کی تو روایت کتے ہی کی ہے علی ہذا روایت دفن کی گورستانِ یہود میں۔

☆☆ بہرنہج جو بھی کچھ ہوا موجب ترقیءِ مراتب شہادتِ حضرت عثمان تھا ☆ جیسے حضرت سید الشہداء جگر گوشہء رسول اللہ ﷺ کی لاش مبارک پر گھوڑوں کو دوڑایا جانا اور کئی روز لاش مبارک کا بے گور و کفن رہنا موجب ترقی مراتب حضرتِ سید الشہداء رضی اللہ عنہ تھا۔ان واقعات کو بطریقِ تنقیص و اہانت بیان کرنا موجبِ خوفِ زوال ایمان ہے۔اللہ ہم کو اور تمام مسلمانوں کو تنقیصِ مراتبِ صحابہ کرام اور اہل بیتِ عظام علی نبینا وعلیہم الصلوٰۃ والسلام سے بچائے آمین

حررہ: العبد الراجی رحمۃ ربہ القوی

ابو محمد محمد دیدار علی مفتی جامع مسجد آگرہ

نوٹ: معرفت عمران گل طالب علم بمولوی سعادت اللہ صاحب فرستادہ شد



## فتویٰ نمبر......344

### سوال

مولا عمر (رضی اللہ عنہ) نے بزغالہ منخنقہ یعنی گردن مروڑا بہن کو کھلانا چاہا اور انہوں نے کھانے سے انکار کیا حالانکہ ممانعت منخنقہ اس وقت نہ تھی پھر کیوں انکار کیا؟

جناب مولوی غلام محی الدین خان صاحب

امام جامع مسجد شاہجہاں پور۔

۱۷ دسمبر ۱۵ء

### الجواب

حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا بزغالہ منخنقہ کو پکانا کسی معتبر کتاب میں نہیں ہے۔ روضۃ الصفا میں ہے کہ

**عمر بزغاله بدستِ خود ذبح ساخته بریاں کرده بنظر او در آورد.** (۱)

(ترجمہ: حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بکری کا بچہ اپنے ہاتھ سے ذبح فرمایا اسے بھونا اور ان کے سامنے لائے)

پس انکار ذبیحہ کفار سے بحکم

**لا تاكلوا مما لم يذكر اسم الله عليه** (۲)

(ترجمہ: جس جانور پر وقت ذبح اللہ کا نام نہ لیا گیا ہو اسے مت کھاؤ)

تھا یا بہ تعظیمِ تعلیمِ رسول کریم ﷺ ہوگا۔

کتبہ المفتی السید محمد اعظم شاہ غفرلہ



---

(۱) روضة الصفا. جلد صفحه مطبوعه

(۲) القرآن الحکیم : سورہ الانعام: آیت ۱۲۱

